نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ مئی ۲۰۱۹ء

قیمت:-/۶۵ روپے

# روحانی دنیا

رمضان المبارک
وظائف اعمال ماہ صیام

مقابلہ مریخ و زحل

اسمائے الٰہی
العظیم

کلیری سیج

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماهنامه

# روحانی دنیا


مینجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

**بدل اشتراک**

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/ ۹۵۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/ ۱۴۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/ ۳۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ):-/ ۴۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۶

شمارہ نمبر ۱۳

ماہ مئی ۲۰۱۹ء


## اس شمارے میں




فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
021-32018699
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• منیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی

خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزدبریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گٹھیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ مئی ۲۰۱۹ء



# اسرار الٰہی

## ظاہر و باطن کا مسئلہ

وہ مت کہو جو کہ بعض جاہل صوفی کہتے ہیں- ہم اہل باطن اور وہ (علماء) اہل ظاہر ہیں- یاد رکھو! یہ جامع دین ہے- اس کا باطن درحقیقت ظاہر کی عقل ہے اور اس کا ظاہر درحقیقت اس کے باطن کا ظرف ہے- اگر ظاہر نہ ہو تو باطن بھی نہ پایا جائے اور اگر ظاہر نہ ہو تو باطن موجود ہو اور باطن نہ درست ہو یاد رکھو! دل بدن کے بغیر قائم نہیں رہ سکتا- بلکہ اگر بدن نہ ہو تو دل فاسد ہو کر رہ جائے اور دل بدن کا نور ہے- بعض حضرات نے اس علم کو باطن کا علم نام دیا ہے- دراصل یہ اصلاح باطن ہے- اصلاح باطن کا آغاز ارکان اسلام پر عمل کرنے اور دل سے تصدیق کرنے سے ہوتا ہے- جب تمہارا دل حسن نیت رکھے مگر طہارت لپیٹ دے- قتل، چوری، زنا، سود خوری، شراب نوشی، کذب بیانی، تکبر اور دوسرے شدید جرائم میں مبتلا ہو تو پھر تمہاری قلبی طہارت اور قلبی نیت سے کیا فائدہ- اگر تو ظاہری طور پر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے اور مشقت اختیار کرے- روزے رکھے- صدقات اور تواضع اختیار کرے- مگر دل میں ریا اور بد معاشی رکھو تو اب تیرا عمل کا کیا فائدہ؟

اب جب تم سمجھ گئے کہ باطن دراصل ظاہر کا مغز اور عقل ہے اور ظاہر دراصل باطن کا ظرف ہے اور ان دونوں کی اہمیت میں فرق نہیں- اور ایک دوسرے سے کسی کو استغنا حاصل نہیں تو تمہیں صاف کہہ دینا چاہئے ہم اہل ظاہر ہیں-

گویا تم نے یہ بھی کہہ دیا ہم اہل باطن سے بھی ہیں اور یہ اعلان کردو کہ ہم شریعت کی پابندی کرنے والوں میں سے ہیں- گویا تو نے باطن حقیقت کا بھی ذکر کر دیا-

آخر قوم کی وہ کونسی باطن حالت ہے کہ اسے شریعت پر عمل کرنے کا حکم نہیں دیتی؟ اور وہ کونسی ظاہری حالت ہے کہ شریعت باطنی حالت درست کرنے کا حکم نہیں دیتی- ظاہر و باطن میں تفریق پیدا نہ کرو- ایسا کرنا سراسر جہالت اور حماقت ہے- ایسا نہ کرو کہ علم کی حلاوت تو حاصل کرو مگر عمل کا مزہ نہ چکھو-

یاد رکھو کہ حلاوت علم اس عمل کے مزے کے بغیر نفع مند نہیں- عمل کی تلخی (مزے) سے ابدی حلاوت نصیب ہوتی ہے- فرمایا اِنَّا لَا نُضِیۡعُ اَجۡرَ مَنۡ اَحۡسَنَ عَمَلًا ۝ ہم بھی اس کا اجر ضائع نہیں کریں گے- جس نے اچھے کام کئے- (الکہف ۳۰)

# حضرت کاش البرنیؒ

تازہ خواہی داشتن گرد اغہائے سینہ را
گاہے گاہے باز خواں ایں قصہ پارینہ را

آپ مجسمہ ہمہ صفت واخلاق تھے۔ مذہبی حیثیت سے فقیر دوست بزرگ تھے۔ وہ ایک جلیل القدر ہستی تھے۔ علمی وروحانی امور میں انہوں نے عوام الناس کی جو خدمت کی ہے وہ رہتی دنیا تک یاد رہے گی اور ایسی بے لوث خدمت بھی انہیں ہی زیبا تھی۔

برنی صاحبؒ لاکھوں صفات کے مالک تھے صبر شکن واقعات میں بھی ماتھے پر کبھی شکن نہ آتی تھی۔ زندگی میں بڑے نقصان بھی اٹھائے، کبھی شکایت نہ کی، بلکہ شکایت کو سخت ناپسند کرتے تھے۔ صبر وضبط یہ دو خاص وصف تھے جو ایک بار پاس بیٹھ گیا مداح ہو گیا اور ساری عمر ملتا رہا۔ لوگ پریشان حال آتے اور جب ان کے پاس سے اٹھ کر جاتے تو بے حد مطمئن اور پُرسکون ہوتے۔ تمام مکاتب فکر سے تعلق رکھنے والے افراد ان سے فیضاب ہوئے اور آج تک ان کی دی ہوئی تحریر اور نقوش کو سنبھال کر رکھا ہوا ہے۔

ان کے مضامین اور ان کی نایاب کتب کا مطالعہ کریں تو ان کی بے اندازہ خوبیوں، ذہانت، برجستگی تحریر اور علمی استعداد کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔ کھانے پینے کے معاملے میں بے حد سادگی پسند تھے۔ ساری زندگی کسی سے اپنا کام نہ کرایا۔ اور آخری وقت میں بھی کسی سے خدمت نہ لی اور کسی کو تکلیف نہ دی۔ زندگی میں انہیں حضرت ابوبکر صدیقؓ سے بے حد عقیدت تھی۔ شاید اسی لئے دنیا سے رخصت ہونے کے لئے بھی یوم حضرت ابوبکر صدیقؓ یعنی ۲۲ جمادی الثانی کا انتخاب کیا۔

آج کا روحانی دنیا آپ کے فیض سے ہی جاری ہے۔ دعا ہے کہ آپ کا یہ زندہ فیض تا قیامت جاری رہے اور دعا کیجئے کہ آپ اور ہم سب مل کر جناب کاش البرنیؒ صاحب کے لگائے ہوئے اس درخت کو محبت وعقیدت کے خون سے سینچتے رہیں تا کہ یہ دنیاوی حوادث میں بھی سرسبز وشاداب رہے اور اس کے سایہ میں ضرورت مند آرام وراحت حاصل کریں۔

نام نیک رفتگان ضائع مکن
تابماند نام نیکت روزگار

آیئے ۸ مئی کو ہم سب مل کر ہماری والدہ اور والد جناب حضرت کاش البرنیؒ صاحب کی روح کو فاتحہ پڑھ کر ثواب بخشیں اور رسالہ کی اشاعت میں توسیع کر کے آپ کے فیض کو دور دور تک پہنچائیں تا کہ آپ کی روح ہمارے نیک کام سے خوش ہو اور خداوند کریم ہمارے دلی خلوص سے خوش ہو کر ہمیں دنیا وآخرت کی راحتیں عطا فرمائے۔ آمین ثمہ آمین

دعاؤں کی طلب گار
حارث عثمانی البرنی

# حضرت ابو حفص عمر بن سالم نیشا پوری رح

عہد شباب میں ایک کنیز سے عشق ہوگیا اور اس کو حاصل کرنے کے لئے نیشا پور جا کر ایک جادوگر سے ملاقات کی۔ لیکن اس نے یہ شرط لگادی کہ چالیس یوم عبادت کو ترک کر کے میرے پاس آنا۔ چنانچہ اس کی ہدایت پر عمل کرنے کے بعد جب اس کے پاس پہنچے تو اس نے طرح طرح کے جادو شروع کئے۔ مگر ایک بھی کارگر نہ ہوسکا۔ اور جب اس نے کہا کہ اس چالیس یوم میں تم نے ضرور کوئی نیک عمل کیا ہے تو آپ نے فرمایا کہ میں نے تو کوئی ایسا عمل نہیں کیا البتہ اتنا ضرور ہوا کہ راستہ میں پڑے ہوئے پتھر وغیرہ اٹھا کر اس نیت سے پھینک دیتا تھا کہ کسی کو ٹھوکر نہ لگے۔ یہ سن کر جادوگر نے کہا کہ کس قدر افسوس ناک ہے یہ بات کہ آپ اس خدا کی عبادت سے گریزاں ہیں جس نے معمولی سی نیکی کو وہ قبولیت عطا کی کہ میرے تمام جادو ناکام ہو کر رہ گئے۔

آپ نے اسی وقت توبہ کر کے اللہ کی عبادت شروع کردی۔ آپ کو حداد اس لئے کہا جاتا کہ آپ لوہار کا کام کرتے تھے۔ آپ نے اپنا قصہ پوشیدہ رکھا۔ آپ ہر روز ایک دینار کماتے تھے اور رات کو فقراء میں تقسیم کردیتے تھے اور بیوہ عورتوں کے گھروں میں پھینک آتے تھے۔ اس طرح کہ ان کو خبر بھی نہ ہوتی تھی۔

کبھی کبھی ترکاری دھونے والے حوض پر جاتے اور جو کچھ سبزی فروشوں کا اس میں بچا کچا ہوتا۔ وہ نکال لیتے تھے اور دھو کر اپنے لئے پکا لیتے اور اسی سے روٹی کے ساتھ روزہ افطار کرتے۔ ایک عرصہ تک آپ اسی طرح بسر کرتے رہے۔ یہاں تک کہ ایک دن ایک اندھا بازار میں یہ آیت پڑھتا تھا۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم ۝ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ۝ وَبَدَا لَھُمْ مِنَ اللّٰہِ مَا لَمْ یَکُوْنُوْا یَحْتَسِبُوْنَ ۝

یعنی من جانب اللہ ان پر وہ بات ظاہر ہوگئی جس کا کسی کو علم نہ تھا۔

آپ اس آیت کے سننے میں مشغول ہوگئے اور آپ پر ایک کیفیت طاری ہوگئی اس عالم بے خودی میں آپ نے اپنا ہاتھ بھٹی میں ڈال دیا اور گرم گرم لوہا باہر نکال کر سندان پر رکھ دیا۔ شاگردوں نے جب دیکھا تو کہا استاد یہ کیا حالت ہے آپ نے آواز دی کہ ”ہاں“ اسے ضرب لگاؤ“ انہوں نے کہا کہاں کوٹیں۔ جب آپ ہوش میں آئے تو آپ دیکھتے ہوئے لوہے کو اپنے ہاتھ میں دیکھا تو اسی وقت پھینک دیا اور اپنی دکان لٹا دی۔ اور کہا میں نے بہت دفعہ چاہا کہ اس کام کو چھوڑ دوں مگر نہ چھوڑا۔ یہاں تک کہ اس کام نے مجھ پر حملہ کیا اور مجھ کو مجھ سے چھین لیا۔ پھر آپ سخت ریاضت میں مشغول ہوگئے اور مراقبت وعزلت اختیار کی لوگ آپ کی ہمسائیگی میں احادیث شریف سنا کرتے تھے۔ انہوں نے آپ سے کہا ”اے شیخ آپ کیوں نہیں آتے تا کہ آپ بھی سنیں آپ نے فرمایا تیس سال ہونے کو آئے ہیں میں چاہتا ہوں کہ ایک حدیث پر عمل کروں۔ لیکن نہیں کرسکتا ہوں اور اس حالت میں دوسری حدیث کیسے سنوں۔ انہوں نے کہا وہ کونسی حدیث ہے آپ نے فرمایا اسلام کی خوبی یہ ہے کہ جو چیزیں اس کار آمد نہ ہوں انہیں ترک کردے۔

ایک مرتبہ چند ساتھیوں کے ہمراہ جنگل میں جا کر ذکر الٰہی سے مستغرق ہوگئے۔ تو وہاں ایک ہرن آ کر آپ کی آغوش میں لیٹنے لگا۔ یہ دیکھ کر آپ رونے لگے اور وہ ہرن بھاگ گیا۔ پھر جب ساتھیوں نے ہرن کے آغوش میں لوٹنے کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ مجھے یہ خیال آ گیا تھا کہ اگر اس وقت کہیں سے بکری مل جاتی تو میں ساتھیوں کی دعوت کرتا۔ لہٰذا بکری کے بجائے وہ ہرن میری آغوش میں آ گیا۔ پھر لوگوں نے رونے کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ ہرن کی آمد مجھے اللہ کی بارگاہ سے دور کرنے کے لئے تھی۔ کیونکہ اگر اللہ تعالیٰ فرعون کی بھلائی چاہتا تو خود اس کی خواہش پر دریائے نیل جاری نہ کرتا۔

ایک دفعہ آپ بیابان کی طرف تشریف لے گئے اس بیابان جنگل میں پانی کہیں دستیاب نہ ہوسکا۔ ایک دن دیکھ کر پانی کے کنارے خاموش بیٹھ گئے۔ دریں اثنا حضرت ابوتراب بخشی ؒ وہاں پہنچے اور خاموشی اور پریشانی کا سبب پوچھا تو فرمایا کہ آج سولہ یوم کے بعد پانی میسر آیا ہے اور اس علم ویقین میں مناظرہ ہو رہا ہے اگر علم کو غلبہ حاصل ہوگیا تو پانی پی لوں گا اور اگر یقین غالب آ گیا تو پانی پیئے بغیر آگے روانہ ہوجاؤں گا۔ انہوں نے جواب دیا کہ یہ مراتب تو آپ ہی جیسے لوگوں کے ہوسکتے ہیں۔

عالم غضب میں بھی آپ خوش خلقی سے پیش آتے تھے اور جب غصہ ختم ہوجاتا اس وقت دوسری باتیں کرتے تھے۔ حضرت عثمان حیری (آپ کے مرید اور شاگرد تھے) روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ آپ کی خدمت میں پہنچا تو آپ کے سامنے منقیٰ کے دانے رکھے ہوئے تھے۔ چنانچہ میں نے اس سے ایک اٹھا کر رکھ لیا۔ لیکن آپ نے میرا رخسار دباتے ہوئے پوچھا۔ تم نے بلا اجازت منقیٰ کیوں کھایا۔ میں نے عرض کیا کہ مجھے آپ کی فراغ دلی کے علم ہے کہ جو کچھ بھی ہوتا ہے آپ فقراء میں تقسیم کردیتے ہیں۔ اس لئے میں نے منقیٰ کھایا۔ آپ نے فرمایا کہ جب مجھے خود اپنے دل کا حال معلوم نہیں تو پھر مجھ کو کیسے معلوم ہوسکتا ہے۔

حضرت ابوعثمان حیری کہا کرتے تھے کہ ایک مرتبہ میں نے عرض کیا کہ میں وعظ گوئی کا ارادہ رکھتا ہوں کیونکہ مجھے مخلوق سے اس قدر محبت ہے کہ میں ان کے بدلے میں جہنم جانا پسند کرتا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ پہلے اپنے نفس کو نصیحت کرلو پھر مخلوق کو نصیحت کرنا جب تمہارے وعظ میں عظیم اجتماع ہونے لگے تو غرور ہرگز نہ کرنا کیونکہ مخلوق ظاہر کو اور اللہ تعالیٰ باطن کو دیکھتا ہے۔

چنانچہ جس وقت میں نے برسر منبر وعظ کہنا شروع کیا تو حضرت خود بھی چھپ کر ایک کونے میں

بیٹھ گئے اور وعظ کے اختتام پر جب ایک شخص نے لباس کا سوال کیا تو میں نے اپنا لباس اتار کر دے دیا- اس وقت آپ نے سامنے آ کر فرمایا کہ اے جھوٹے منبر سے اتر جا کیوں کہ تُو تو مخلوق کی محبت کا دعویدار ہے اور سائل کے سوال پر سب سے پہلے تو نے اپنا لباس اتار کر دے دیا- حالانکہ محبت کا تقاضا یہ تھا کہ دوسروں کو سبقت کا موقع دیتا تا کہ وہ تجھ سے زیادہ ثواب حاصل کر سکتے-

جب سفر حج کے دوران بغداد پہنچے تو ایسی فصاحت کے ساتھ عربی میں گفتگو کی کہ اہل زبان دنگ رہ گئے حالانکہ آپ فارس کے رہنے والے تھے اور عربی زبان سے قطعاً ناواقف تھے- ایک مرتبہ حضرت شیخ جنید بغدادی سے آپ نے فتوت کا مفہوم پوچھا تو فرمایا کہ اچھے کام کو نہ تو کسی پر ظاہر کرو اور نہ اپنی جانب اس کو منسوب کرو- آپ نے فرمایا کہ میرے نزدیک ایک تو فتوت کا مفہوم یہ ہے کہ خود انصاف کر کے دوسرے سے انصاف کے طالب نہ ہو یہ سن کر حضرت شیخ جنید بغدادیؒ نے اہل مجلس سے فرمایا کہ آج سے اسی پر عمل کرو- آپ نے فرمایا کہ تم خود بھی اس پر عمل کرو- حضرت جنید سے فرمایا کہ واقعی شجاعت اسی کا نام ہے مکہ معظمہ میں فقراء کو زبوں حالی میں دیکھ کر آپ کو ان کی اعانت کا خیال آیا- لیکن پاس ایک کوڑی نہیں تھی- چنانچہ آپ نے ایک پتھر اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے عرض کیا کہ اگر آج تو نے مجھے کچھ عنایت نہ کیا تو خانہ کعبہ کی تمام قندیلیں اس پتھر سے توڑ دوں گا- اسی وقت کسی نے روپوں سے بھری ہوئی تھیلی پیش کی اور تمام رقم آپ نے فقراء میں تقسیم کر دی اور فراغت حج کے بعد جب بغداد پہنچے تو حضرت بغدادی نے سوال کیا کہ ہمارے لئے تحفہ لائے ہو؟ فرمایا کہ یہ تحفہ لایا ہوں کہ اگر کوئی شخص تمہارا قصوروار ہو تو اس کو اپنا ہی قصور تصور کرو اور اگر نفس اس پر مطمئن نہ ہو تو اس کو متنبہ کر دو کہ اگر تو اپنے بھائی کا قصور معاف نہ کرے تو میں تجھے چھوڑ دوں گا اور بالجبر نفس اس کے قصور کو معاف کراؤ- انہوں نے فرمایا کہ یہ مراتب تو اللہ نے آپ کو ہی عطا کئے ہیں-

آپ کا ایک ارادت مند بہت ہی مودب اور تہذیب تھا اور جب حضرت جنید نے پوچھا کہ یہ کتنے عرصہ سے آپ کے پاس ہے تو فرمایا کہ دس سال سے اور میرے پاس رہ کر اس نے اپنے ذاتی ستر ہزار دینار اور ستر ہزار دینار قرض لے کر خرچ کئے ہیں جن کی ادائیگی ابھی تک نہیں ہو سکی- لیکن اس میں اتنی جرات نہیں کہ میری رائے معلوم کر سکے-

کوئی رعب کی وجہ سے بات نہیں کر سکتا اور اس وقت مودبانہ ہاتھ باندھے کھڑے رہتے- جب تک آپ بیٹھنے کی اجازت نہ دے ایک مرتبہ حضرت شیخ جنید نے کہا کہ آپ تو مریدین کو آداب شاہی سے روشناس کراتے ہیں- آپ نے جواب دیا کہ سرنامہ دیکھ کر ہی خط کا مضمون ظاہر ہو جائے- پھر حضرت جنید سے کہا کہ زیربا اور حلوہ تیار کرواؤ- (زیربا ایک قسم کا کھانا ہوتا ہے) چنانچہ جب دونوں اشیاء تیار ہو گئیں تو حکم دیا کہ ایک مزدور کو سر پر رکھ کر ہدایت کر دو کہ جب تک تھک نہ جائے چلتا رہے اور جب آگے چلنے کی ہمت نہ رہے تو قریبی مکان کے دروازے پر آواز دے کر وہاں یہ دونوں چیزیں دے آئے- چنانچہ آپ کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے ایک مرید کو مزدور کے ہمراہ کر دیا اور جب مزدور قطعی تھک گیا تو ایک دروازے پر دستک دی اندر سے آواز آئی کہ اگر زیرباد اور حلوہ دونوں چیزیں ہوں تو میں باہر آؤں اور پھر اندر سے ایک ضعیف آدمی باہر آئے اور دونوں چیزیں لے لیں اور جو مرید مزدور کے ہمراہ تھے اس نے حیرت زدہ ہو کر ان بزرگ سے واقعہ کی نوعیت پوچھی تو انہوں نے فرمایا کہ کافی دنوں سے میرے بچے ان دونوں کھانوں کی فرمائش کر رہے تھے لیکن میں نے اللہ تعالیٰ سے اس لئے طلب نہیں کیا کہ وہ خود ہی بھیج دے گا- حضرت شیخ شبلیؒ کے یہاں آپ چار ماہ مہمان رہے اور ہر دن مختلف طریقوں سے آپ کی ضیافت کا اہتمام کیا جاتا تھا- لیکن رخصت ہوتے وقت آپ نے ان سے کہا کہ جب کبھی آپ نیشا پور آئیں گے اس وقت میں آپ کو آداب مہمانی سے آگاہ کروں گا کیوں کہ مہمان کے لئے تکلیف بہتر نہیں بلکہ ایسا سلوک کیا جانا چاہئے کہ مہمان کی آمد سے غم اور جانے سے مسرت نہ ہو-

چنانچہ جس وقت حضرت شبلیؒ نیشاپور پہنچے تو انتالیس افراد آپ کے ساتھ تھے- اس دن حضرت ابوحفص حدادؒ نے اپنے یہاں چالیس انتالیس شمعیں جلائیں- حضرت شبلی نے کہا کہ تکلف بے جا کیوں کر رہے ہیں تو فرمایا کہ اگر تمہارے نزدیک یہ تکلفات میں داخل ہے تو تمام شمعوں کو بجھا دو- چنانچہ سعی بسیار کے باوجود ایک کے علاوہ کوئی شمع بھی نہ بجھ سکی- اس وقت آپ نے فرمایا کہ چونکہ مہمان اللہ کا بھیجا ہوا ہوتا ہے اس لئے میں نے اللہ کی رضا کے لئے ہر مہمان کے نام پر ایک شمع روشن کی اور ایک شمع اپنے نام پر جلائی چنانچہ میرے نام کی شمع تو اس لئے بجھ گئی کہ وہ اللہ کی رضا کے لئے نہیں تھی باقی چالیس شمعیں جو اس نام پر روشن کی گئی تھیں- وہ نہیں بجھ سکیں اور بغداد میں جو کچھ تکلفات تم نے کئے وہ صرف میرے لئے تھے- اس لئے اس کو تکلیف کا نام دیا جائے گا اور میں نے جو کچھ کیا وہ صرف رضا الٰہی کے لئے کیا اس لئے اس کو تکلف نہیں کہا جا سکتا-

حضرت ابوعلی ثقفیؒ سے روایت ہے کہ آپ کا یہ قول تھا کہ اتباع سنت اور خود کو برا تصور کرنے والا مرد نہیں ہوتا کسی نے سوال کیا کہ ولی کا خاموش رہنا بہتر ہے یا گفتگو کرنا؟ فرمایا کہ گفتگو کرنا باعث تباہی اور خموشی کے لئے عمر نوح درکار ہے- فرمایا کہ درویش وہ ہے جو کثرت عبادت کے باوجود بھی عجز کا اظہار کرتا رہے- فرمایا کہ بہترین ہیں وہ لوگ جو لوگوں پر نوازش کرتے رہیں- اور خود اللہ کے کرم کے طلب گار ہیں اور اتباع سنت کے بعد حلال رزق کی جستجو کریں- فرمایا کہ وہ ایک لمحہ بہت بہتر ہے جو خدا تک پہنچا دے- فرمایا کہ وہ شخص اندھا ہے جو صنعت کو دیکھ کر مصنوع کو پہنچانتا ہے اور مصنوع سے صنعت کو نہیں پہنچانتا- فرمایا کہ اللہ کا در پکڑنے والوں پر تمام در کھل جاتے ہیں اور سردار انبیاء حضور اکرم ﷺ کی اتباع سے تمام سردار فرنبردار ہو جاتے ہیں-

حضرت محمشؒ بیان کرتے ہیں کہ حمیسؒ نے ۲۲ سال آپ کے ہمراہ رہ کر دیکھا کہ آپ کبھی غفلت و مسرت کے ساتھ اللہ کو یاد نہیں کرتے بلکہ نہایت احترام و عظمت کے ساتھ یاد کرتے ہیں اور خوف الٰہی سے ایسے بدل جاتے تھے جیسے نزع کی کیفیت طاری ہو گئی ہو کسی نے آپ سے سوال کیا کہ آپ اللہ تعالیٰ کی جانب کیوں متوجہ ہوتے ہیں فرمایا جس لئے محتاج دولت مند کی جانب رجوع کرتا ہے- حضرت عبداللہ سلمیؒ نے لوگوں سے یہ ہدایت کی تھی کہ میرا سر ابوحفص حدادؒ کے قدموں میں رکھ دینا-

# رمضان المبارک

## وظائف اعمال ماہ صیام

یا خدا بخشدے ہم کو ماہ رمضان کی طفیل
مقتدی ہم ہیں برے پر یہ امام اچھا ہے

۱: چاند دیکھ کر سورۂ محمد پڑھنا- بادشاہ یا تلوار یا باغ سبزہ زار اور اپنے عیال واطفال پر للّٰہ الحمد کہہ کر نظر ڈالنا مبارک ہے-

۲: عارف باللہ عزہ صیام دیکھتے ہی سورۂ فتح پڑھتے ہیں- تمام سال فراخدلی سے لنگر چلاتے ہیں- اگر اتنی ہمت نہ ہو تو عبادت وریاضت اور ہمدردی صیام وتلاوت و قیام میں پوری طرح مشغول ہو جانا چاہئے-

۳: اور ہر شب اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ قَرِیْبًا تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ یَاعَفُوُّ یَاغَفُوْرُ بہت کثرت سے پڑھنا چاہئے- خداوند کریم گناہوں سے معصوم و پاک رکھے گا-

۴: ہر رات کو آسمان دیکھتے ہوئے یَاوَاسِعُ الْمَغْفِرَۃِ رَبَّنَاءَ مَاخَلَقْتَ ھٰذَا بَاطِلًا سُبْحَانَکَ فَقِنَا رَبَّنَا عَذَابَ النَّار پڑھنا چاہئے-

۵: چاند دیکھتے ہی اللہ اکبر اللہ اکبر پڑھنا اور سورہ فاتحہ ۷ بار پڑھ کر دعا کر لینا اور عقیق یا فیروزہ یا جو اپنے ستارے کے موافق نگینہ ہو اس پر نظر کرنا بھی مفید ہے-

### ایک نادر عمل فتوحات و مسخرات

ہلال رمضان دیکھ کر کہو یا اسرافیل ویا میکائیل ویاستار یاغفار اپنا مطلب دل میں رکھ کر سات بار ورد کرو- بعد دعا کرو تاریخ ہفتم تک ناغہ نہ کرو چاروں سمت سے دریائے فتوحات و برکات کھل جائیں گے- اگر اس کے بعد ہمیشہ ہر ماہ چاند کے پہلے سات دنوں میں ایسا عمل کیا جائے تو دوسرے رمضان چاند تک چلہ پورا ہو جاتا ہے- اس کی برکت سے خدا غنی کرتا ہے- دولت بیحد بخشتا ہے- اگر امور شرعی میں حق حقوق میں پابندی رکھے تو لنگر جاری کرے-

### روشن ضمیری

اول روزے سے ساتویں تک پابندی نماز پنجگانہ با جماعت پر مستعد ہو کر (باپرہیز) بعد فراغ نماز بلا کلام وشغل غیرے اسمائے یَاھَادِیُ یَاخَبِیْرُ یَامَتِیْنُ یَاعَلَّامُ الْغُیُوْبِ ہزار مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں جا کر اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقْ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ تین بار پڑھ لے- پس اس شخص پر آسمان و زمین کے خزانے باذن اللہ تعالیٰ کھل جائیں گے اور سائلین کے غلوں کے بھید بلا سوال بتلانے پر قادر ہو گا اور اگر تمام ماہ مکمل صیام قیام سے یعنی تین ہفتے ریاضت پوری کرے تو زمین و آسمان کے ملک منکشف ہو جائیں گے- بہت دور دور کی خبریں گویا قلب پر وائرلیس کی مانند آئیں گی-

### ترقی رزق و برکت کے لئے

اللّٰہ لطیفٌ

| | | |
|---|---|---|
| ۴۳۰ | ۴۲۵ | ۴۳۲ |
| ۴۳۱ | ۴۲۹ | ۴۲۷ |
| ۴۲۶ | ۴۲۳ | ۴۲۸ |

القوی العزیز (دائیں جانب) — بعبادہ یرزق (بائیں جانب)

من یشاء وُھو



ماہ رمضان کے چودھویں روز سے اگر جمعرات یا جمعہ ہو جائے تو طلائی پر یہ نقش کندہ کر کے انگوٹھی میں محفوظ رکھے رزق وروزی میں بے اندازہ برکت و ترقی ہو اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہے اس سے عمل استخارہ میں بڑی مدد ملتی رہے- یہ نقش خزانہ ربی کی کلید ہے- دست غیب کی قوی امید ہے-

## نوچندی جمعرات ماہ رمضان المبارک

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الامص ل دال م را

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۳۸ | ۸۵۲ | ۸۴۹ | ۸۴۶ |
| ۸۵۰ | ۸۴۵ | ۸۳۹ | ۸۵۱ |
| ۸۴۴ | ۸۴۷ | ۸۵۴ | ۸۴۰ |
| ۸۵۳ | ۸۴۱ | ۸۴۳ | ۸۴۸ |

بہ نیت تسخیر خلائق مربع مقطعات قرآنی جس کے چاروں طرف مقطعات بھی تحریر ہوں ہرن کی جھلی کوری پر گلاب زعفران ومشک وکافور سے لکھ کر معطر کر کے پاس رکھا جائے تو تمام عملے کے حکام مسخر ہو جاتے ہیں۔

## اول جمعہ ماہ رمضان المبارک

بے فنائے خود میسر نیست دیدار شما
میفر وشد خویش را اول خریدار شما

شب جمعہ اول ماہ رمضان المبارک بعد غسل ولباس طاہرہ بعد نماز عشاء ۱۲ رکعت نفل دوگانہ ادا کر کے ہر رکعت میں اخلاص وکوثر ہو۔ بعد سورۃ مزمل شریف پڑھے اور درود شریف جو یاد ہو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر پاک بستر پر سو جائے تو جمال پاک مصطفوی صلی اللہ علیہ والہ وسلم سے مشرف ومفتخر ہو۔

یا رسول اللہ انظر حالنا
یا حبیب اللہ اسمع قالنا
اننی فی بحر دھم مغرقاً
خذبید فسھل اشکالنا

## ماہ رمضان شریف کا شرف قمر

جو بتاریخ ۳۱ مئی کو ایک بجکر ۲۸ منٹ دوپہر پر ہوگا۔ جس قدر ہو سکے مثلث آبی با زعفران و گلاب لکھ کر محفوظ رکھ دیئے جائیں تو شفائے بیماراں کے لئے مکمل وموثر ہیں بخار والے کو پانی یا شربت میں گھول کر تین دن تک پلائیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## ایام بیض ماہ رمضان شریف

دعائے مجیر اگر ماہ رمضان المبارک ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ میں پڑھ لے تو جملہ گناہوں کی معافی جمیع آفات سے تحفظ، قرضہ سے نجات بیماری سے شفا، قیدی کی رہائی ہو۔ حکام میں عزت وآبرو، عہدہ میں ترقی، کمائی میں خیر وبرکت ہو تمام غم واندوہ اور دشمنوں ظالموں، جابروں سے مخلص ہو جاتی ہے۔

سُبْحَانَكَ يَا اَللّٰهُ تَعَالَيْتَ يَارَحمٰن اَجِرنَا مِنَ النَّار يَامُجِيُر - سُبْحَانَكَ يَارَحِيُمُ تَعَالَيْتَ يَاكَرِيُمُ اَجِرُنا مِنَ النَّار يامُجِيُرُ -

سال بھر میں صرف سہ یومہ قلیل ریاضت سے کثیر فوائد ہیں۔ ہر نماز کے بعد جتنا ورد کر سکتے ہو کرو۔ عشاء کے بعد کثرت سے ریاضت کرو۔

**دیگر** -شب بدر ماہ رمضان شریف میں آیت قطب کے اعداد ۲۴۰۳۹۰ کا نقش معشر ورنہ مخمس سفید اصلی ریشم کے کپڑے پر گلاب، زعفران، مشک، کافور سے با شرائط قواعد عملیات لکھے اور چاروں طرف آیات قطب معہ اس کے موکل لکھے بخور معطر کر کے ہرن کے سفید مدبوغہ چرم میں تعویذ بنا کر پاس محفوظ رکھے۔ تو کایا پلٹ جائے۔ تمام نکبتیں سعادتوں سے بدل جائیں۔ تجربۃً باغ میں کسی بے ثمر درخت سے باندھ دے تو اس سال سب درختوں پر فوق برکات نشونما پائے۔ ضعیف وناتواں ہو تو لطف جوانی اٹھائے۔ دعائیں عبادات قبول ہوں۔ دشمن بھی دوست بن جائیں۔ غرضیکہ دنیا وآخرت کی بہبودی نصیب ہو عجیب اسرار مخفی راز ہائے پوشیدہ اس میں مضمر ہیں جن کا علم مشائخین اہل باطن ہی خوب جانتے ہیں۔

## اعمال جمعۃ الوداع ماہ رمضان

جمعہ الوداع کی صبح بعد نماز فجر عمدہ خالص روغن چنبیلی پر اول آخر درود شریف ۷ بار سورہ و العادیات ۷ بار دم کر کے محفوظ رکھا جائے تو جملہ قسم درد اعضاء نزلہ و دردسر پر استعمال کرنے سے فائدہ ہو جاتا ہے۔

ایضاً آیت وَلَـقَـدْ مَـكَّـنَّاكُمْ فِی الارضِ وَ جَـعَلْنَا لَكُمْ فِيُهَا مَعَايَش

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ولقد | ملکم | فی الارض | وجعلنا |
| ملکم | | | لکم |
| فی الارض | | | فیھا |
| وجعلنا | لکم | فیھا | معایش |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۳۴ | ۷۲۹ | ۷۳۶ |
| ۷۳۵ | ۷۳۳ | ۷۳۱ |
| ۷۳۰ | ۷۳۷ | ۷۳۲ |

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ ولقد | ۲۵ ملکم | ۱۹ فی الارض | ۱۳ وجعلنا لکم | ۷ فیھا معایش |
| ۱۴ ۲۵۱ | ۸ ۵۱۸ | ۲ ۱۴۱ | ۲۱ ۱۶۶ | ۲۰ ۱۱۲۳ |
| ۲۲ ۱۶۷ | ۱۶ ۱۱۱۹ | ۱۵ ۲۵۲ | ۹ ۵۱۹ | ۳ ۱۴۲ |
| ۱۰ ۵۳ | ۴ ۱۴۳ | ۲۳ ۱۶۸ | ۱۷ ۱۱۲۰ | ۱۱ ۲۴۸ |
| ۱۸ ۱۱۲۱ | ۱۲ ۲۴۹ | ۶ ۵۱۶ | ۵ ۱۴۴ | ۱۴ ۱۲۹ |

کا ذوالکتابت مخمس یا مربع یا مثلث لکھ کر گلاب زعفران مشک سے ہرن کی جھلی پر باشرائط لکھ کر اپنی تجارتی متاع میں محفوظ رکھے تو قدرت کاملہ سے بے انتہا خیر و برکت دے صاحب نصاب و زکوٰۃ ہوجائے تجارت پیشہ اصحاب کو قرضدار کو بے برکت گھر کو ضرور فائدہ اٹھانا چاہئے۔ فی الوقع نہایت موثر و مجرب المجرب عمل ہے۔ اگر صدف صادق پر کندہ کرے تو اور بہتر ہوگا۔

## نوافل شب قدر

۲۷ ماہ رمضان شریف ۴ رکعت پڑھے ہر رکعت میں سورۃ قدر ایک بار اخلاص ۲۷ بار کل گناہ بخشے جائیں اور جنت نصیب ہو۔ حضرت مولائی امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ شب قدر میں دوگانہ نماز ہو۔ ہر رکعت میں سورہ قدر ایک بار اور اخلاص ۱۰۰ مرتبہ ہو۔ بعد فراغت درود شریف بکثرت ہو تو بے انتہا ثواب پائے۔

۲۳ رمضان شریف کو سورہ عنکبوت و سورہ روم جس کے اول و آخر درود شریف ۳ بار ہو۔ پڑھ کر روح پر فتوح حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر ہدیہ کرے۔ خیر و برکت دارین نصیب ہو اور نار جہنم سے نجات پائے۔ یہ معمول صحابہ کرام و جملہ اولیا اللہ کا ہے۔



# مقابلہ

## مریخ و زحل

مریخ اور زحل دونوں نحس ستارے مانے گئے ہیں جب ان میں مقابلہ کی نظر ہو یعنی ایک دوسرے سے عین ۱۸۰ درجہ کے فاصلہ پر آ جائیں تو ان کی نحوست درجہ کمال تک پہنچ جاتی ہے اس وقت ان کے جو اثرات زمین اور اہل زمین پر پڑتے ہیں اس سے فائدہ اٹھانے کے لئے عملیات جفر اور طلسم جاننے والے اس تخریبی روحانیت کو کام میں لا کر ایسے اعمال وضع کرتے ہیں جو دو شخصوں میں جدائی ڈالنے، مفسد اور دشمن کو تباہ و برباد کرنے یا کسی کے شہر بدر کرنے یا کسی کے ناجائز ملاپ کو ختم کرنے کے لئے موثر ہوں۔

۱۴ جون کو رات ۸ بجکر ۴۸ منٹ پر یہ وقت ہوگا۔ اس وقت اپنی جائز ضرورت کے لئے تیار کریں مثلاً کسی مرد و عورت میں ناجائز تعلقات ہوں یا کسی شخص سے جان و آن کا خطرہ ہو۔ یا محلّہ میں کوئی بدمعاش آبسا ہوا سے نکالنے کے لئے قدم اٹھا سکتے ہیں مگر خلاف شرع کام لینا اور اپنے خط نفس اور بہبودگی کے لئے کسی کو نقصان پہنچانا ہرگز جائز نہیں۔ ناجائز کرنے والا سخت نقصان اٹھائے گا۔

میں یہاں جو طریقہ درج کر رہا ہوں اسے ان لوگوں سے تیار کروائیں جو مثلث کے عامل ہوں۔

وقت مقررہ پر دونوں کے نام معہ والد یا والدہ (جن میں جدائی مقصود ہو) کے اعداد بحساب ابجد قمری نکال کر دو مثلث ایک آتشی دوسرا بادی تیار کریں۔ آسانی کے لئے مثلث کا خاکہ تیار کر کے پہلے ہی مشق کر کے تیار کرلیں ان کا طریقہ اور چالیس قواعد عملیات اور عامل کامل حصہ دوم میں دی گئی ہیں۔ جب وقت مقررہ آئے تو ہر دو نقوش کی نقل کاغذ پر کالی یا نیلی سیاہی سے سات سات جگہ کرلیں۔ (گویا ۱۴ نقش ہوں گے ۷ آتشی ۷ بادی) نقش لکھنے کے دوران میں بخور مریخ و زحل کا مشترکہ جلائیں اور نقش تیار کر کے وہ کاغذ اس دھونی پر ایک گھنٹہ تک ساعت مریخ یا زحل میں لٹکائے رکھیں۔ پھر تعویذوں کو کسی محفوظ جگہ رکھ دیں۔ تیاری کا کام اتنا ہی ہے اب ترکیب استعمال درج ذیل ہے۔

ایسا کریں کہ آئندہ جو منگل کا دن آئے۔ اس دن طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ کے اندر اندر یعنی پہلی ساعت میں پہلے دو نقش لے کر قینچی سے الگ الگ کریں اور آتشی نقش کے ایک ایک خانہ کے ٹکڑے کاٹ کر علیحدہ رکھ لیں۔ پھر بادی نقش کے ٹکڑے کاٹ کر الگ رکھ لیں۔ یہ نو نو ہوں گے۔ ان ٹکڑوں کو آٹے میں رکھ کر گولیاں بنائیں مگر الگ الگ دونوں کو رکھیں ہر گولی بناتے وقت زبان سے کہیں۔

والقینا بینھم العداوہ والبغضاء الی یوم القیمہ

جب گولیاں تیار ہو جائیں تو ان گولیوں کو دو مرغوں کو کھلا دیں یعنی آتشی نقش کی ایک مرغ کو اور بادی نقش کے دوسرے مرغ کو یہ بھی ضروری نہیں کہ دونوں مرغ ایک ہی جگہ ہوں ایک کہیں ہو دوسرا کہیں ہو۔ یہ بھی سمجھ لیں کہ نقش لکھنے کا اور گولیاں بنانے کا وقت مقرر ہے مگر گولیاں کھلانے کا کوئی وقت مقرر نہیں۔ البتہ ہر دو مرغ کو گولیاں کھلانے کے درمیان زیادہ وقفہ نہ ہو۔ زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹہ کے اندر اندر یہ کام ہوجانا چاہئے۔ اس کے بعد ہفتہ کے دن یہ انتہائی مدت ہے۔ اس دوران میں اگر مقصد پورا ہوجائے تو عمل ختم کردیں یعنی اس کے بعد نہ گولیاں بنائیں نہ کھلائیں۔ ہر دن اس کے اثر کے توقع کے جاسکتی ہے بعض اوقات پہلے دن ہی کام ہوجاتا ہے۔ ایسی صورت میں باقی نقوش پانی میں بہادیں اور کامیابی پر حسب توفیق ختم دلائیں اور خیرات کریں۔ خدا چاہے تو دونوں کو ایک دوسرے سے نفرت ہوجائے گی اور ان کا باہمی اتحاد و اتفاق ختم ہوجائے گا۔




قسط نمبر ۴

# یہ سال کیسا گزرے گا

## نمبر 8 و نمبر 9 رکھنے والوں کا سال

علم الاعداد کے ذریعے خوشیوں اور کامیابیوں کے حصول کے لئے رہنمائی حاصل کی جاسکتی ہے اس سلسلے میں ہم ایک شارٹ کٹ تیکنیک دے رہے ہیں جو آپ کی رہنمائی کریگی اور یہ بتائے گی کہ کسی بھی سال میں آپ کو کیسے حالات درپیش ہوں گے اور کون سی ذاتی خامیاں آپ کو مشکلات سے دوچار کرسکتی ہیں ان حالات میں روزمرہ کے مسائل سے کس طرح نبردآزما ہوا جاسکتا ہے۔

اس سلسلے میں مندجہ ذیل معلومات کی ضرورت ہوگی جو اعداد کے اس سادہ نظام کی بنیاد ہیں۔

(۱) سال کا عدد (یا اس سال کا عدد جس میں آپ کو رہنمائی کی ضرورت ہے)

(۲) آپ کی تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش (سال پیدائش کی ضرورت نہیں)

سال کے اعداد کو جمع کر کے اس کا مفرد عدد حاصل کرلیں اسی طرح تاریخ پیدائش اور ماہ پیدائش کی اعداد جمع کر کے مفرد عدد حاصل کرلیں اس کے بعد اس عدد کو سال کے مفرد عدد میں جمع کرلیں اگر مجموعہ ۹ سے زیادہ ہے تو اس کا مفرد عدد حاصل کر لیں اس طرح جو عدد حاصل ہوگا وہ اس سال کا آپ کا ذاتی عدد ہوگا۔

یاد رہے کہ یہ طریقہ اور تیکنیک صرف اسی سال کے لئے نہیں ہے بلکہ یہ طریقہ کسی بھی سال کے لئے آپ کی رہنمائی کرسکے گا۔

### کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد ''آٹھ'' ہے؟

مادی نقطہ نگاہ سے ذاتی عدد ''آٹھ'' کا سال آپ کے لئے سنگ میل ثابت ہوگا یہ عدد خاکی ہے اور معاملے کو تحریک دیتا ہے لہذا اگر آپ اپنی فطرت اور صلاحیتوں کی منسبت سے موزوں کام کر رہے ہیں تو آپ کی معاشی حثیت بہتر ہو جائے گی لہذا ترقی کے لئے بھرپور کوشش کیجئے اور اگر ہو سکے تو زائد آمدنی کے حصول کے لئے دوسرے ذرائع بھی تلاش کیجئے اس سال آپ کے تمام کاموں کا مقصد وسعت ہونا چاہئیے اپنی صلاحیتوں پر بھروسہ کریں اور اس بات کا بھی یقین ہونا چاہئیے کہ گزشتہ سات سالوں میں جو کام کرتے رہے ہیں یا جن مقاصد کے حصول کے لئے کوشش کرتے رہے ہیں اب ان کا اجرمل جائے گا۔ اگر آپ جفاکش ہیں۔کوششوں میں واقعی پرُخلوص ہیں آپ میں عملی فراست موجود ہے حکمت عملی سے کام لینے کی صلاحیت رکھتے ہیں تو اس سال یقیناً اجر پائیں گے۔

اس سال روپے پیسے کے معاملے میں آپ کو لازمی طور پر ایمانداری سے اور کفایت سے کام لینا ہوگا۔ محبت سے کمائے ہوئے ایک پیسے کو بھی فضول یا حقیر نہ جانیں مالی تحفظ کے لئے اور روپے کے حصول کے لئے آپ کو تجارتی نقطہ نظر اپنانا ہوگا۔ جیب میں جتنا پیسہ ہو اس کے مطابق منصوبے بنائیں اور کام کریں۔

اس سال جو کچھ آپ جانتے ہیں اس سے زیادہ جسے آپ جانتے ہیں۔ وہ کام دے گا۔ یعنی اس سال آپ بارسوخ افراد سے دوستی کریں صرف اونچے اور بااثر لوگوں سے ملیں دوسرے درجے کے لوگوں سے ملنے کی ضرورت نہیں بشرطیکہ ایسا ہو سکے ویسے اس سال آپ خود یہ دیکھ کر حیران رہ جائیں گے کہ کس طرح بڑے اور اعلےٰ پیمانے کے لوگوں سے آپ کی ملاقات ہوگی۔ لوگوں اور حالات کو آپ کے لئے کام کرنے دیں۔ بڑے کام کریں اور بڑے موقعوں سے فائدہ اٹھانے کے لئے تیار رہیں۔ بڑے لوگوں سے ملیں اور بڑے لوگوں ہی کا سا رویہ اختیار کریں۔

لیکن یہ بھی یاد رہے کہ یہ سال انصاف کا سال بھی ہوگا آپ جتنا وقت اور قوت صرف کریں گے اس کے تناسب سے اجر آپ کو ملے گا لیکن دوسری جانب آپ کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ آپ دوسری سے اچھی سلوک کریں آپ کے لئے دوسرے جو کام انجام دیں ان کا شکریہ ادا کریں اور احسان مند ہوں اپنے ساتھ کی گئی چھوٹی سی نیکی کو بھی فراموش نہ کریں اس کے ساتھ ہی ساتھ اپنے اثاثوں یعنی اچھی صحت کاروباری فراست اور مواقع سے فائدہ اٹھانے کی صلاحیت کو بھی نظر انداز نہ کریں معاشی تحفظ کی سیڑھیاں چڑھتے ہوئے جب خوشگوار تبدیلیاں رونما ہوں تو ان کو سراہیں اور خوش دلی کا اظہار کریں۔

زندگی کے معاشرتی پہلو کو بھی نظر انداز نہ کریں چھٹی کے دن گھر میں دعوت بھی کریں کیونکہ دعوت کے دوران بھی کئی سودے طے پا جائیں گے وہ لوگ جو معاشی لحاظ سے آپ سے زیادہ بہتر ہیں اس سال انہیں ہرگز نظر انداز نہ کریں کیونکہ بعض کروباری معاملات پر سیاست کی بھی حکومت ہوتی ہے۔

وہ عورتیں جن کا اس سال کا ذاتی عدد آٹھ ہے ان میں سے اکثر کی کسی امیر آدمی سے شادی ہو جائے گی یہ ایسا شخص ہوگا جس کا وہ ایک عرصے سے خواب دیکھ رہی ہوں گی۔

## ذاتی عدد ''آٹھ'' کے سال کے منفی پہلو

اس سال کی اہمیت سے آگاہ ہو جانے کے بعد احمقانہ لالچ اور کنجوسی سے اس سال کو ضائع نہ کر دیں جھوٹی انا اور غرور سے بھی بچیں اور اپنے اندر قوت برداشت پیدا کریں کیونکہ اس سال مادی وسعت کی خواہش بعض اوقات قدروں کی اہمیت ختم کر دیتی ہے یہ سال جو پابندیاں لگائے گا وہ زیادہ نہ ہوں گی بلکہ ان کے شدید ہونے کا احساس خود آپ کا اپنا خوف ہوگا۔ آپ مادی دولت کی نمائش کے لئے دکھوے اور نمود و نمائش کی طرف زیادہ مائل ہو جائیں گے۔ اپنی حیثیت سے بڑھ کر خرچ کی خواہش پیدا ہوگی اور خرچ بھی کریں گے لیکن آپ کو اپنے پاؤں زمین پر ہی رکھنے چاہئیں۔

## ذاتی عدد ''آٹھ'' کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

اللہ تعالےٰ نے دنیا کو مادّے سے تخلیق کیا ہے چنانچہ یہ دنیا اور اس دنیا کی ہر چیز مقدس ہے۔

# کیا آپ کا اس سال کا ذاتی عدد ''نو'' ہے؟

علم الاعداد کے کچھ ماہرین کا کہنا ہے کہ اس عدد کا حامل سال خاصا مشکل ثابت ہوتا ہے ان کا دعویٰ ہے کہ اس سال بہت مشکلات اور رکاوٹیں غیر متوقع طور پر پیدا ہو جاتی ہیں اور آپ کی ہموار راہوں کو مدد کر دیتی ہیں۔ اگر پہلے ہی سے ہوشیار نہ ہوئے تو آپ ٹھوکر کھا کر گر جائیں گے اس سال کا دھکا بہت تیز، اچانک اور شدید ہوتا ہے لیکن مقاصد کے حصول کے لئے آپ کے پاس کافی وقت ہوتا ہے مقاصد کے حصول کے لئے کام کرنے کے ساتھ ساتھ ہنگامی صورتحال سے نبٹنے کے لئے بھی تیار رہیں۔ اس طرح ہوشیار رہنے سے آپ بہت سی مشکلات سے بچ جائیں گے۔

نو سال کے چکر کا یہ اختتامی سال ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ گزشتہ آٹھ سالوں میں جو معاملات شدت اختیار کئے ہوئے ہیں اب ان کے خاتمے کا وقت قریب آ گیا ہے۔ معاملات کو عروج پر لے جائیں انہیں زیر دستی آگے بڑھائیں واضح طور پر اپنے ارادوں کا اظہار کر دیں' اگر آپ کی راہ میں نا قابل عبور رکاوٹیں ہیں جنہوں نے آپ کی راہیں کو مسدود کر دیا ہے تب آپ کو لفظ ''علیحدگی'' یاد رکھنا چاہئے جس کا عدد ''نو'' سے گہرا تعلق ہے۔

غیر ضروری، ناپسندیدہ اور فاضل چیزوں کو اپنی زندگی سے نکال دیں ان چیزوں میں وقت ضائع کرنے والی سرگرمیاں بے نتیجہ تجربات، مشاغل اور فاضل اوقات کی سرگرمیاں شامل ہیں جو طاقت اور قوت بھی صرف کراتی ہیں مگر آپ کو کہیں نہیں پہنچاتیں۔

اس بات کا اطلاق بور کرنے والے جاننے والوں پر بھی ہوتا ہے وہ آپ کا وقت اور قوت ضائع کراتے ہیں مگر جسمانی یا روحانی طور پر کوئی فائدہ نہیں پہنچاتے معاشی لحاظ سے بھی وہ کھوکھلا کرنے کا باعث بنتے ہیں ایسے جاننے والے ہم طبع بھی نہیں ہوتے یا کوئی سرگرمی بھی آپ دونوں میں مشترک نہیں ہوتی۔ لہٰذا ایسے لوگوں کو اپنی زندگی سے نکال دیں وہ سرگرمیاں جو خوشگوار تو ثابت ہوئی ہیں لیکن آپ میں سرگرمی پیدا نہیں کرتیں انہیں ترک کر دیں۔

لفظ ''علیحدگی'' ابھی ہم نے استعمال کیا تھا اس سال اس کا مطلب جسمانی اور محنت کے کاموں سے علیحدگی بھی ہو سکتا ہے۔ آپ کا کوئی آپریشن ہونے کا امکان بھی ہے جسکی وجہ سے بھی آپ کو کچھ عرصہ روز مرّہ کے معمول سے الگ ہونا پڑے گا۔ ایک بات یہ بھی یاد رکھیں کہ یہ سال اپنے جسم کی اوور ہالنگ کے لئے بہترین ثابت ہوتا ہے۔

یہ سال پبلیسٹی، اشتہار سازی، ترقی اور عوام کے سامنے آنے کے لئے موافق ثابت ہوگا اس سال اپنے افسر، مالک، شوہر، یا بیوی کو متاثر کرنے کی ہر ممکن کوشش کریں۔

سب سے پہلے اس بات کا تعین کریں کہ آپ کیا چاہتے ہیں اور کیا نہیں چاہتے۔ مقصد کے تعین کے بعد اس کی سمت اپنے قدم بڑھائیں۔ ایسا کر کے ہی آپ ترقی کر سکیں گے۔

اس سال آپ میں دنیا کو دیکھنے کی خواہش پیدا ہوگی غیر ممالک میں جانے اور نئی جگہوں کی سیر کرنے کے لئے بہترین سال ثابت ہوگا۔

## ذاتی عدد ''نو'' کے سال کے منفی پہلو

یہ سال امیدوں کو پراگندہ کر دے گا۔ وقت اور روپے کا نقصان لائے گا۔ غلط وقت فیصلہ یا غلط اندازوں کی وجہ سے بہت سی ترکیبوں پر عمل کریں گے۔ لوگوں کے ساتھ جوڑ توڑ میں مصنوعی نزاکت یا محض جذبات نہیں ہونے چاہئیں اس سال نہ کسی کو قرض دیں اور نہ کسی سے قرض لیں۔

## ذاتی عدد ''نو'' کے سال کیلئے حکیمانہ اقوال

لوگوں کے ساتھ آپ کا رویہ غیر جانبدار ہونا چاہئے۔ لوگوں کے نقطہ نظر سے آگاہ رہیں۔

# اسمائے الٰہی
# العظیم

بزرگ تر، عظمت و بزرگی والا - یہ اسم مشترک ہے اور عنصر آبی ہے۔ اس اسم میں اسم اعظم کے دو حروف ہیں۔ یہ دونوں طرفوں سے موکل اس کا حرفطیائیل ہے۔ جس کے ماتحت چار افسر ہیں اور ہر افسر کے ماتحت ۱۰۲۰ صفیں ہیں۔ جن میں سے ہر ایک صف میں ۱۰۲۰ موکل ہیں۔ ذاکر پر موکل نازل ہو کر قوت عظیم عنایت کرتا ہے اور تمام عالم میں قدر و منزلت اس کی بلند کرتا ہے۔ بادشاہ اور سرکش لوگ اس کے آگے عاجز اور مطیع ہوتے ہیں۔

معلوم ہو کہ اسم عظیم موضوعات اسمائے اجسام سے ہے اور اس کے اندر تین باتیں شامل ہیں۔ یعنی ایک تو وہ چیز بڑی ہوتی ہے۔ جس کے بڑے ہونے سے نگاہ اس کو محدود کر سکتی ہے۔ جیسے ہاتھی اور ایک چیز ایسی ہے جس کو نگاہ محدود نہیں کر سکتی۔ مگر عقل محدود کر سکتی ہے۔ جیسے آسمان و زمین، ایک ایسی چیز کہ عقل بھی اس کو اس کی بزرگی کے سبب سے محدود نہیں کر سکتی اور وہ خداوند تعالیٰ ہے۔

اس اسم کو جب ذاکر پڑھے تو چاہئے کہ اسم علی کو بھی اس کے ساتھ ملائے کیونکہ ان دونوں اسموں میں سر عظیم ہے۔ ملا کر ذکر کرنے سے خواص عجیب حاصل ہوں۔

اگر اسم مبارک علی اور عظیم کو جدا جدا حرفوں میں لکھ کر تکسیر کر کے اپنے پاس رکھے تو قدر بلند ہو۔ مرتبہ عظیم حاصل ہو۔ حوادثات زمانہ سے کوئی گزند نہ پہنچے۔ تمام دشمن مغلوب ہوں۔ کسی میں مقابلہ کی جرات نہ پیدا ہو۔

جب سالک خلوت میں جانے کا ارادہ کرے تو پہلے پاکیزہ کپڑے پہنے پھر اسم کو ہر نماز کے بعد اس کے عدد کے موافق پڑھا کرے۔ یہاں تک کہ موکل حاضر ہو۔

جناب امام علی رضا علیہ السلام نے ارشاد فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اس اسم کو ایک ہزار بیس مرتبہ روزانہ پڑھے تو پیش خلایق معظم ہو اور مقاصد بر آئیں۔

اہل تحقیق نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اس اسم کا احصی کرے تو اپنے نفس کو بالکل ذلیل سمجھ لے اور فرمان خداوند عظیم میں اپنی گردن کو من کل الوجود جھکا دے اور تمام اوامر و نواہی کا پابند رہے تا کہ اللہ تعالیٰ عظیم القدر گردانے۔

شیخ مغربؒ نے فرمایا ہے کہ اس اسم کا ذکر جس کی جانب نگاہ اٹھاوے وہ بیساختہ تعظیم کے واسطے کھڑا ہو جائے۔

اگر کوئی شخص ذلیل ہو اور بزرگی کے مرتبہ پر پہنچنا چاہتا ہو یا فقیر ہو اور تونگری چاہتا ہو تو اطلس سرخ پر شرف آفتاب میں اس اسم کا نقش مربع تحریر کر کے اپنے پاس رکھے۔ اگر لوح طلا ہو تو بہتر ہے۔ اگر میسر نہ ہو تو زرد کاغذ پر ان نقوش میں سے کسی نقش کو تحریر کرے اور اپنے پاس رکھے اور چالیس یوم تک یا زیادہ عدد تکسیر سے دعوت بجالائے۔ تو اعلیٰ مرتبہ حاصل ہو۔ اس اسم کے اعداد تکسیر ۳۰۶۰ ہیں۔ دعوت ختم ہونے کے بعد اس اسم کے عدد کے مطابق پڑھا کرے۔ عدد اس کے ۱۰۲۰ ہیں۔

نقوش مربع یہ ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۴ | ۲۵۸ | ۲۶۱ | ۲۴۷ |
| ۲۶۰ | ۲۴۸ | ۲۵۳ | ۲۵۹ |
| ۲۴۹ | ۲۶۳ | ۲۵۶ | ۲۵۲ |
| ۲۵۷ | ۲۵۱ | ۲۵۰ | ۲۶۲ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظ | ی | م | ع |
| م | ع | ظ | ی |
| ع | م | ی | ظ |
| ی | ظ | ع | م |

شیخ بونیؒ نے فرمایا ہے کہ اس اسم کی تلاوت بجالائے تو اللہ تعالیٰ دائمی عزت عطا فرمائے اور قدر بلند فرمائے اور اگر سونے یا چاندی کی انگشتری پر کندہ کرے اور اس کے گرد موکل کا نام بھی تحریر کرے اور تلاوت شروع کرے تو کل مرادیں پوری ہوں۔ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے اور جنات کے ایذا سے محفوظ رہے۔ اگر بادشاہ اس کو اپنے پاس رکھے تو لشکر اس کا مطیع ہو۔

شیخ شہاب الدین سہروردیؒ سے منقول ہے کہ اگر ذیل کے اسماء کو سولہ دن تک ایک ہزار مرتبہ باشرائط قرات کرے تو اعلیٰ درجات حاصل ہوں۔ اور اگر چار ہزار مرتبہ روزانہ چالیس یوم تک پڑھے تو عجیب و غریب سے بہرور ہو۔

**یا عظیم ذالثناء الفاخر والعز والکبریاء فلا یزل عزہ**

تسخیر مریخ اسی اسم سے کی جاتی ہے۔ لیکن صرف وہی شخص تسخیر کرے جو مجاہدہ و ریاضت کا عادی ہو اور شرائط عمل پر پوری طرح عمل کر سکتا ہو۔ ورنہ عمل کی ہیبت اور دہشت مریخ سے دیوانگی و جنون حتیٰ کہ ہلاکت کا خوف ہے۔ اور اگر آیت مبارکہ **اللہ لا الہ الا ھو الحیی القیوم** سے لے کر **وھو العلی العظیم** تک جس کو آیت الکرسی کہتے ہیں۔ تلاوت کرے تو دنیا و آخرت کی تمام نعمتیں حاصل ہوں اور اگر لکھ کر درد دل یا اختلاج قلب اور خفقان و درد جگر کے مریض کو پہنایا جائے یا لکھ کر دھو کر پلایا جائے تو شفا حاصل ہو۔ گیارہ مرتبہ پڑھ کر مصروع پر دم کریں تو ہوش میں آ جائے۔

اور اگر گناہ گار ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھے تو تمام گناہ معاف ہوں۔ جنات و شیاطین کے شر اور دشمنوں کے شر سے محفوظ و مامون

رہے۔

صاحب کتاب اسرار مکنونہ نے تحریر فرمایا ہے کہ امور مشکلات ومہمات کے لئے ایسے جنگل میں جائے جہاں کوئی انسان نہ ہو اپنا حصار کرے اور روبقبلہ ہوکر نہایت عجز وانکساری کے ساتھ آیت الکرسی کو دوسونوے بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت مہم سر اور مقصود حاصل ہوجائے۔

اس اسم کا ذاکر لوگوں کی آنکھوں میں بزرگ ہوگا اور اس کی برائیاں کسی کو معلوم نہ ہوں گی۔ اور اگر یہ سچا حال رکھتا ہے تو تمام عالم میں امر الٰہی کو مشاہدہ کرے گا اور اس کی ملازمت سے لوگوں کے دلوں میں محبت اور بزرگی حاصل ہوتی ہے۔

اس اسم کے ذاکر کو ہر خوف کی بات سے خدا تعالیٰ محفوظ رکھتا ہے۔ اس کا ورد کرنے والے کے دل میں اسلام کی عظمت جاگزیں ہوجاتی ہے۔ جو شخص کثرت سے بلاناغہ اس کا ورد رکھے گا اپنے اور پرائے دوست اور دشمن ہر ایک کی نظر میں قابل احترام ہوجائے گا۔

درد شکم کے لئے سات بار العظیم کاغذ پر لکھ کر پھر اسے دھوکر پلائے خدا شفا دے گا اور اگر سات مرتبہ العظیم پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیا جائے تو انشاء اللہ کبھی پیٹ میں درد نہ ہوگا۔

اس مبارک نام کا ورد کرنے والا ہمیشہ احکام شریعت کو نہایت قابل تعظیم اور خدا کے نام پاک کی نہایت عظمت کرتا ہے۔ جناب رسول اکرم ﷺ کو بڑی شان کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔



# سالکان طریقت

## فقراء حرام مال نہیں کھاتے

ایک بزرگ کا بیان ہے کہ فقراء کی جماعت نے ایک روز شیخ ابواللیثؒ سے عرض کیا کہ شیخ! گوشت کھانے کو جی چاہتا ہے۔ شیخ نے فرمایا ''فلاں دن تک صبر کرو'' یہ وہ دن تھا جب کہ وہاں بازار لگتا تھا اور قافلے بازار میں مال بیچنے آیا کرتے تھے۔ وہ دن آیا تو اطلاع ملی کہ ڈاکوؤں نے ایک قافلے کو لوٹ لیا ہے۔ تھوڑی دیر بعد ان چوروں ڈاکوؤں میں سے ایک شخص آیا اور شیخ کی خدمت میں غلہ پیش کیا پھر انہی میں سے ایک اور شخص آیا اور اس نے ایک بیل پیش کیا۔ شیخ نے فقراء سے کہا ''دونوں چیزوں کو لے جاؤ اور اپنے تصرف میں لاؤ'' شام کو کھانا تیار ہوا تو فقہاء کی جماعت فقراء سے علیحدہ ہوگئی۔ یعنی اس غلہ اور بیل کے گوشت کا کھانا نہیں کھایا (اس لئے کہ وہ ان کے خیال میں چوری کا حرام مال تھا) فقراء نے فقہا کو طلب کیا تو انہوں نے کھانے سے انکار کردیا۔

شیخ نے فقہاء کے انکار کی پروانہ کی اور فقراء کو حکم دے دیا کہ ''تم کھاؤ۔ فقہاء حرام مال نہیں کھاتے ہیں'' کھانے سے فراغت کے بعد فقراء کے جماعت شیخ کی خدمت میں بیٹھی تھی کہ ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کیا ''شیخ! میں نے فقراء کے لئے غلہ کا انتظام کیا تھا ڈاکو اس غلہ کو لوٹ کر لے گئے'' پھر ایک اور شخص آیا اس نے کہا ''میں نے فقراء کے لئے ایک بیل رکھا تھا۔ چور اس کو چرا کر لے گئے۔ ان دونوں آدمیوں سے شیخ نے فرمایا۔ ''تمہارا سامان فقراء کو پہنچ گیا'' فقہاء کو یہ واقعہ معلوم ہوا تو انہوں نے کھانے میں شرکت نہ کرنے پر افسوس کا اظہار کیا۔

شیخ ابواللیث کی نسبت مشہور تھا کہ وہ صباغ (رنگریز) ہیں۔ کپڑا رنگنے والے نہیں۔ بلکہ دلوں کے رنگنے والے یعنی وہ انسانوں کے قلب پر ایسا اثر ڈالتے تھے کہ وہ برے کاموں سے تائب ہوکر راہ راست اختیار کرلیتے تھے اور صفات حسنہ ان میں پیدا ہوجاتی تھیں۔ چنانچہ منقول ہے کہ ایک روز شیخ ممدوح کی خدمت میں ایک گانے والی عورت حاضر ہوئی۔ شیخ نے اس پر ایک نظر ڈالی تھی کہ وہ بے ہوش ہوکر گر پڑی۔ ہوش آیا تو اس نے اپنے پیشہ سے توبہ کی اور فقراء کی صحبت اختیار کرلی۔ ایک دن شیخ نے اس سے کہا ''ہم تو ذبح کرنا چاہتے ہیں کیا تو اس تکلیف کو برداشت کرلے گی'' اس نے کہا بڑے شوق سے۔ شیخ نے اس کو حکم دیا کہ تو فقراء کے لئے پانی لایا کر' وہ چھ ماہ تک اپنی پشت پر پانی لاتی اور فقراء کی خدمت کرتی رہی چھ ماہ کے بعد اس نے ایک روز شیخ سے کہا۔ ''میں اپنے پروردگار سے ملاقات کی بہت خواہش رکھتی ہوں'' شیخ نے فرمایا ''جمعرات کے دن تو اپنے پروردگار سے جاملے گی'' چنانچہ جمعرات کے دن اس نے انتقال کیا اور شیخ کی پیش گوئی پوری ہوئی۔

# ساج (کلیری سیج)

کلیری سیج جو ہمارے یہاں ساج کے پتے کے نام سے مشہور ہے اس کے تقریباً ۴۴۸ اقسام پائے جاتے ہیں- آب وہوا اور زمین کے فرق کی وجہ سے ان کی شکلیں اور خوشبو میں نمایاں فرق پایا جاتا ہے-مگر تقریباً یکساں تاثیر کا حامل ہے-

ساج (کلیری سیج) کا نباتاتی نام (Sage Officinalis) ہے یہ ایک جانا پہچانا عام پودا ہے اور بکثرت پایا جاتا ہے اس کی باقاعدہ کاشت صدیوں پہلے شروع ہوئی کیونکہ تمام قدیم نسخوں اور کھانے پکانے کی ترکیبوں میں اس کا ذکر عام ملتا ہے-کلیری سیج کی دوسری قسم (Sclerca Sage) ہے لوگ اس کے بارے میں بہت کم جانتے ہیں- مگر یہی وہ پودا ہے جس کا ایسنشئیل آئل تیار کیا جاتا ہے-کلیری سیج ایسنشئیل آئل کی کاسمیٹک انڈسٹری اورادویہ سازی دونوں میں خاصی مانگ ہے- سالانہ پیداوار تقریباً سوٹن سالانہ ہوتی ہے اس کے باوجود اس کی قیمت خاصی گراں ہے-

قدیم رومی کلیری سیج کے طبی خواص کے معترف تھے اور انہی کی بدولت انگلستان میں یہ باقاعدہ کاشت کی گئی-اس کے نام کے پہلے حرف کا مطلب بھی جان کے ہوتے ہیں- ایک قدیم کہاوت بھی اس بات کی تائید کرتی ہے-''وہ آدمی کیسے بیماری سے مرسکتا ہے جس کے دماغ میں کلیری سیج کا پودا موجود ہو'' یونانی حکماء بھی اس کی طبی وسحری خواص کے معترف تھے- یہ (Hippocrates) کے کئی نسخوں میں شامل تھا- (Dioscorides) بھی جگر کی تمام بیماریوں میں اس کو استعمال کرتے تھے- قدیم رومی اس کو یاداشت گم ہونے اور حسیات کی کمی کا شافی علاج تصور کرتے تھے-قدیم مصری اس کو بانجھ پن کے امراض میں استعمال کرتے تھے- طاعون اور دیگر وبائی امراض سے حفاظت اور اس کے علاج میں بھی استعمال کیا جاتا تھا-

پندرہویں وسولہویں صدی کے تمام حکماء و ڈاکٹرز کلیری سیج کے خواص کے معتقد تھے-۱۶۳۹ء سائمن پالی نامی ماہر نباتات نے بھی ۴۰۰ صفحے کی ایک کتاب صرف کلیری سیج کے خواص پر لکھی-اس کا ایک مشہور جملہ آج بھی انگریزی محاوروں میں موجود ہے- ''اگر ہاتھ پیر شل ہوجائیں اور اعصاب تباہ ہوچکا ہو تو بھی کلیری سیج انسان کو مضبوط وتوانا بنا سکتا ہے'' جدید تحقیقات سے یہ بات ثابت ہوچکی ہے کہ اعصابی توانائی کے لئے اور بیماری کے مضر اثرات دور کرنے کے لئے کلیری سیج سے بہتر کوئی اور دوسری چیز نہیں ہے-لفظ کلیری سیج لاطینی زبان سے بگڑ کر بنا ہے- اس کے معنی ''شفاف آنکھیں'' ہیں- دراصل آنکھوں کے امراض میں اس کی شفایابی کا تناسب اتنا زیادہ تھا کہ اس کا نام ہی یہ پڑ گیا- قدیم زمانے میں اس کو پیس کر آنکھوں میں اس کا ٹکور کیا جاتا ہے-جس سے نہ صرف بصارت کی کمزوری دور ہوجاتی تھی بلکہ دھند' سفیدی اور سرخی بھی دور ہو جاتی تھی- جلدی امراض مثلاً سرخی' سوجن' پھوڑے' دانوں اور دیگر جلدی امراض میں اس کے پتے پیس کر لگانے کا رواج عام تھا اور اس کے دوسرے بے شمار فائدے بھی قدیم نسخوں میں بکثرت ملتے ہیں-

اس کی تاریخی شہرت کے پیش نظر ۱۹۳۸ء میں دو یورپی ماہر حیاتیات نے اس پر باقاعدہ تحقیق کی-ان کی تحقیقات کی روشنی میں کلیری سیج مدد حیض خصوصیات رکھتا ہے نیز اس کو خواتین میں ٹھنڈے پن' رحم میں خون کا انجماد' پیڑوں کی درد وتکالیف' دوران حیض پسینہ کی زیادتی اور جسمانی درد کے لئے نہایت موثر اور مفید ہے-اس کے ان طبی خواص کو کئی ماہرین نے من وعن تسلیم کیا' جن میں ڈاکٹر لیکریک (Dr.Leclerc) جیسی قدآور ہستی بھی شامل تھی- فرانسیسی ڈاکٹرز اور اروماتھیراپسٹ کے مطابق حیض کی تکالیف میں کلیری سیج سب سے زیادہ مفید ہے- اس کے علاوہ یہ ٹونک کا کام کرتی ہے-تحریک آور ہے' پسینہ کی زیادتی کو دور کرتی ہے' رافع تشنج' مصفا خون' ریاحی خارج کرنے والا اور انتہائی طاقتور اینٹی سیپٹک ہے-

کلیری سیج کو آل راونڈر آئل بھی کہا جاتا ہے- کیونکہ یہ امراض نسواں کے علاوہ مختلف النواع بیماریوں میں فرسٹ ایڈ کا کام کرنے کے علاوہ کئی ایک بیماریوں کے لئے کلی شفا کا باعث بن جاتا ہے- یورپ کے اروماتھیراپسٹ تو امراض نسواں اور امراض چشم میں سب سے پہلے اس کو استعمال کرواتے ہیں پھر کسی دوسری آئل پر توجہ دی جاتی ہے-کلیری سیج نروس سسٹم کی کمزوریوں اور خامیوں کو دور کرتی ہے- عام کمزوری میں فائدہ کرتی ہے- بے تابی' چڑچڑاپن' تنک مزاجی اور ڈپریشن میں فوری فائدہ دیتی ہے- ہاضمہ کی کمزوری میں بھی فائدہ مند ہے- جگر کے امراض میں بے حد فائدہ کرتی ہے- بلغم' دمہ' سانس کے امراض اور اس سے ہونے والے درد اور بخار کو دور کرنے میں اپنا جواب نہیں رکھتا- عام درد' چوٹ' کٹ جانے کی صورت میں بہت فائدہ کرتا ہے- اکثر اقسام کی ایگزیما اور دانوں' پھوڑے پھنسیوں میں بھی قرار واقعی فائدہ دیتا ہے- ساج کے سوکھے ہوئے پتوں کی چائے پینے سے اور اس کا ایسنشیل آئل لگانے سے گلے کے امراض خصوصاً گلے کی سرخی اور درد نیز سر درد میں فوری فائدہ ہوتا ہے- حیض کی کمی اور حیض لانے کے لئے اس کے تیل کی پیڑوں پر مالش بہت فائدہ کرتی ہے- درد' نزلہ اور بخار میں بھی فائدہ کرتا ہے- بچے کی پیدائش سے دو ہفتے پہلے اگر اس کے آئل کو

زیتون کے تیل کے ہمراہ پیڑوں اور کمر اور ٹانگوں کی مالش کی جائے تو دوران پیدائش کی تمام تکالیف سے نجات مل جائے گی- آج کل یہ طریقہ بہت ہی زیادہ شہرت پا چکا ہے- حتیٰ کہ یورپ کے بڑے بڑے اسپتال میں رائج کر دیا گیا ہے- کیونکہ بلاوجہ آپریشن سے بچنے کے لئے اس سے زیادہ مفید طریقہ کوئی اور دوسرا دریافت نہیں ہوا- مسوڑوں کے امراض، بالوں کے امراض، دل کی بے ترتیب دھڑکن اور زکام کی کئی حالتوں میں اس سے مفید دوا شاید ہی کوئی ہو-

ڈپریشن، ٹینشن، فکر، خوف چاہے کسی بھی وجہ سے ہو اور خاص طور پر خواتین کو حیض کے دوران یا اول و آخر اس پریشانی کا سامنا رہتا ہو- اور ایسی خواتین جو حیض کی بے قاعدگی یا کمی کی باعث موٹاپے اور سوجن کا شکار ہوں- ان کو چاہئے کہ زیتون کے تیل میں ۳ قطرے کلیری سیج ملا کر پیڑوں اور سولر پلکسس (سینے کے نیچے نرم ہڈی) پر دائروں کی صورت میں مالش کریں اور کمر اور رانوں کی اور ہاتھ پیروں کے تلوں کی مالش کریں- دن میں دو دفعہ اس طرح کی مالش سے آپ کو کئی تکالیف سے کلی نجات ملے گی- ہاں البتہ موٹاپے کے لئے کئی مہینوں کی مسلسل محنت درکار ہے- ساتھ میں کسی ڈائٹ پروگرام پر بھی عمل کریں-

ایسے حضرات وخواتین جن کا کام کھڑے رہنے کا ہوتا ہے- جیسا کہ سیلز مین، کاونٹر مین اور فیکٹری ورکرز وغیرہ- ان افراد کو اکثر ٹانگوں کی سوجن اور بدنما رگوں کی شکایت ہو جاتی ہے- بلکہ بعض افراد کو ہمیشہ میٹھا میٹھا درد رہتا ہے- ایسے افراد اگر اس تکلیف سے نجات چاہتے ہیں تو اس کا بہت آسان نسخہ حاضر ہے- کام سے واپس آنے کے بعد نیم گرم پانی سے نہالیں- ایک بڑے چمچے سویابین آئل میں ڈالیں یا زیتون کے تیل میں چار قطرے کلیری سیج آئل ڈال کر پہلے پیروں کے تلوں کی مالش کریں- پھر نیچے سے اوپر کی جانب پورے ٹانگ کی مالش کریں- پھر ۱۰ منٹ پیر اونچے رکھ کر یعنی پیروں کے نیچے دو تکیہ رکھ کر آرام سے لیٹ جائیں- انشاءاللہ فوری طور پر تازہ دم ہو جائیں گے اور کچھ ہی عرصے میں پیروں کی سوجن اور بدنما رگوں سے نجات مل جائے گی-

بیوٹی اور پرفیوم انڈسٹری میں بھی کلیری سیج کی بڑی مانگ ہے- کیونکہ کلیری سیج کے بارے میں مشہور ہے کہ بالوں کو کالا کرنے اور دانتوں کو چمکانے اور منہ کی اور پسینہ کی بدبو دور کرنے میں اس کا جواب نہیں- لہٰذا اکثر پسینہ کی بو دور کرنے والی دوا، منہ کی بدبو دور کرنیوالی ادویات، بالوں کو کالا کرنے والی ایلوپیتھک اور ہربل میڈیسن میں اس کا استعمال کسی نہ کسی صورت ضرور ہوتا ہے- عرب اور روم کے قدیم باشندے دانتوں کو چمکانے اور منہ کی بدبو دور کرنے کے لئے صبح وشام ساج کے پتوں کو دانتوں پر ملنے کے رواج کا ثبوت بھی ملتا ہے- گلے کا درد، سرخی، دانت کے درد، مسوڑوں کی سوجن، منہ کی بدبو اور خون آنے کی صورت میں، زبان اور گلے کے چھالے کی صورت میں ساج کے پتے پانی میں ابال کر ۳، ۴ مرتبہ غرارے کرنا ان کے نسخوں میں شامل تھا- آپ کلیری سیج کے ایسنشیل آئل کے ۳ قطرے گرم پانی میں ڈال کر غرارے کریں انشاءاللہ فوری افاقہ ہوگا- دانتوں اور مسوڑھوں کے امراض میں نمک اور ۳ قطرے کلیری سیج ملا کر دانتوں پر ملیں اور پانی بہا دیں، فوری فائدہ ہوتے ہوئے دیکھا گیا ہے-

بالوں کو کالا کرنے، اس کے جڑوں کو مضبوط کرنے اور اس کو موٹا کرنے کے لئے تھوڑے سے زیتون کے تیل میں ۸ قطرے کلیری سیج ڈال سر کی جڑوں کی خوب مالش کریں- پھر گرم پانی میں نچھوڑے ہوئے تولئے کو بالوں پر لپیٹ دیں- ۱۰، ۱۵ منٹ بعد کسی ہربل شیمپو خصوصاً گھر میں بنائے ہوئے شیمپو سے بال دھولیں- ایسا ۳، ۴ ماہ مستقل کریں- پھر دیکھیں کہ آپ کے بال کتنے مضبوط و توانا ہو چکے ہیں-

کلیری سیج مقوی (ٹانک) اثرات کا مالک، مسکن، بے چینی میں سکون پیدا کرنے والا، مانع تشنج، طبیعت میں ٹھہراؤ سکون اور بشاشیت پیدا کرنے والا یہ نظام دوران خون پر اچھا اثر ڈالتا ہے اور ہائی بلڈ پریشر کو کم کرنے میں معاون ہے-

ہائی بلڈ پریشر کو کم کرنے کا طریقہ یوں ہے کہ تھوڑے سے زیتون یا سرسوں کے تیل میں ٦ قطرے کلیری سیج اور ۳ قطرے لیونڈر آئل ملا کر سینے پر، دل پر، سولر پلکسس (سینے کی نرم ہڈی) کے مقام پر اور گردن اور سر کے پچھلے حصے کی مالش کرنے سے فوری فائدہ ہوتا ہے-

نظام تنفس، دمہ اور دیگر سانس و پھیپھڑوں کے امراض میں بھی موثر شفا کن اثرات مرتب کرتا ہے- کھانسی کی شدت میں اکثر کمی لاتا ہے- ٹینشن اور فکر و پریشانی سے ہونے والے سانس کے امراض میں تو جادو کا اثر کرتا ہے- طریقہ کار یوں ہے کہ تھوڑے سے زیتون یا کارن آئل پر ۴ قطرے کلیری سیج اور ۳ قطرے صندل ملا کر صبح شام سینے، گردن اور گلے پر سامنے کے حصے میں مالش کریں اور اس کی بھاپ لیں- لوبان کا تیل یا اس کے پوڈر کو تیل میں ملا کر لینا بھی زبردست فائدہ کرتا ہے-

حیض اور زچگی، بانجھ پن کی بے شمار علامتوں میں اس کا استعمال صدیوں سے نہایت موثر ثابت ہوتا دیکھا جا رہا ہے- طریقہ یوں ہے کہ تھوڑے سے تیل میں کلیری سیج کے ٦ قطرے اور جرینیم کے ۳ قطرے ڈال کر زیر ناف، پیڑوں پر کمر

اور رانوں پر مالش کریں۔ ویسے یہ طریقہ فرسٹ ایڈ ہے۔ بہتر ہوگا کہ اروماتھراپسٹ سے مشورہ کرلیا جائے کیونکہ اکثر خواتین اپنی علامتوں کو صحیح نہیں سمجھ پاتی۔ لیکن اگر مستقل مالش کی جائے تو فائدہ لازمی ہے۔

کلیری سیج اعصابی نظام پر نہایت موثر اور طاقتور اثرات مرتب کرتا ہے۔ خاص طور پر ڈپریشن، پیدائش سے پہلے کی ذہنی و جذباتی تکالیف وخوف، عام ٹینشن وخوف، ڈر، موت اور انجانا خوف، ہسٹریا، کسی مخصوص چیز یا جگہ کا خوف، جنسی بے زاری و بے رغبتی اور جسم میں بلاوجہ جھٹکے لگنے میں حد درجہ مفید پایا گیا ہے۔ طریقہ یوں ہے کہ روزانہ بلا ناغہ جب تک فائدہ نہ ہو صبح شام تھوڑے سے زیتون یا پیلے سرسوں کے تیل میں ۵ قطرے کلیری سیج، ۳ قطرے گلاب اور ۳ قطرے لوبان آئل ملا کر مالش کریں۔

عضلاتی نظام یعنی گوشت پٹھوں اور رگوں کے لئے بھی نہایت مفید ہے۔ یہ عضلات کے ٹینشن، کھنچاؤ اور درد کو دور کرنے میں معجزاتی اثر ظاہر کرتا ہے۔ خاص طور پر جب جسمانی چوٹ کے بجائے جذباتی و ذہنی وجہ سے یہ درد ہوں۔ مثلاً علیحدگی، طلاق اور موت کے غم کی وجہ سے جو جسمانی درد و ٹینشن ہو ان کا لاجواب علاج ہے۔ طریقہ یوں ہے کہ تھوڑے سے تیل میں ۵ قطرے کلیری سیج، ۴ قطرے روز میری آئل اور ۳ قطرے دھنیا کا تیل ملا کر پورے جسم کی مالش کریں۔ پھر تھوڑی سی ورزش کر کے نیم گرم پانی سے نہالیں۔ فوری طور پر افاقہ ہوگا۔

جذباتی اتار چڑھاؤ مثلاً شادی، طلاق، علیحدگی، عزیزوں کی موت، بھول جانے کا امراض، جنسی بے رغبتی، جنسی بے راہ روی، یکسوی اور شفاف خوابوں کے لئے بھی کلیری سیج کا جواب نہیں۔ طریقہ یوں ہے ۵ قطرے کلیری سیج میں ۳ قطرے یلنگ یلنگ آئل ملا کر پورے جسم کی مالش کریں۔ تھوڑی سی ہلکی پھلکی ورزش کریں اور نیم گرم پانی میں ۳ قطرے کلیری سیج ڈال کر نہالیں۔ فوری افاقہ ہوتے دیکھا گیا ہے۔ جنسی مسائل کے لئے کمر اور اعضاء رئیسہ کی بھی مالش کی جائے۔

کلیری سیج کی سحری خواص میں سب سے اہم یہ ہے کہ یہ راحت اور بشاشیت پیدا کرتا ہے۔ لیکن یاد رہے کہ اس کو کبھی بھی نشہ آور چیزوں کے ہمراہ نہ استعمال کیا جائے نہ ہی بلاوجہ استعمال کریں۔ ہاں کسی بھی قسم کی ٹینشن، کمزوری، مایوسی اور شدید غم کی حالت میں چند لمحے اس کو سونگھا جائے اور پھر نیلی وسنہری روشنی کا مراقبہ کریں۔ اس سے نہ صرف طبیعت میں بشاشیت طاری ہوگی بلکہ غیر معمولی شفاف خواب نظر آئیں گے۔ اگر ایک منٹ سے زیادہ سونگھا جائے تو شدید سر درد کا خطرہ ہوتا ہے۔ لہٰذا احتیاط لازم ہے۔ رات کو سونے سے پہلے اس کا سونگھنا نیند لانے میں بھی معاون ہے۔ مگر لیونڈر ضرور تالو پر ایک قطرہ لگالیں۔

# غذائی نظام میں معدنی عناصر کا فقدان

بھوک کی ایک اور خاص قسم، جس نے انسان کے بیشتر افراد پر اپنا رنگ جما رکھا ہے۔ بعض معدنی عناصر کی کمی سے پیدا ہونے والے غذائی نقائص سے ظہور میں آتی ہے اس سے قبل غذا میں لحمی اجزاء کے فقدان سے جو نتائج پیدا ہوتے ہیں ان پر بحث کی گئی تھی۔ لحمی اجزاء کے تقریباً برابر اہمیت ان معدنی عناصر کو بھی حاصل ہے، جو ہر ذی حیات کے عضوی نظام کو برقرار رکھنے کے لئے ضروری ہے۔ انہیں کیمیاوی اعتبار سے ''معدنی عناصر'' کہا جاتا ہے۔

حالانکہ ضروری نہیں ہے کہ انہیں زمین کھود کر کانوں میں سے نکالا جائے، وہ عموماً اشیائے خوراک کے ذریعہ بالکل غیر محسوس طور پر انسان کے جسم میں داخل ہوتے ہیں۔ پھر جس طرح دودھ وغیرہ کے استعمال کے وقت یہ محسوس نہیں ہوتا ہے کہ اس غذا میں جو بظاہر گوشت نہیں ہے۔ لحمی اجزاء موجود ہیں۔ اس طرح بعض لوگ مشکل سے تسلیم کر سکتے ہیں کہ وہ عمدہ لذیذ پھلوں، سبز ترکاریوں اور دودھ وغیرہ کے روپ میں نمک، چونا، لوہا، فاسفورس یا آئیوڈین وغیرہ کھا رہے ہیں۔ اگر یہ چیزیں غذا میں نہ ہوں تو ان کی عام تندرستی پر بڑا اثر پڑتا ہے اور پیٹ بھر کھانا کھالینے کے باوجود ایک لحاظ سے بھوک کھے جاسکتے ہیں۔ حال کی تحقیقات سے پتہ چلا ہے کہ ہر انسان اور بیشتر دوسرے جانداروں کے جسم میں سولہ قسم کے معدنی اجزا اور تیرہ ایسے اجزا پائے جاتیہیں جن کی بنیاد ہی دوسرے معدنی اجزا پر ہوتی ہے۔ ان کے علاوہ سات اجزا حسب ضرورت پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ یہ بھی تحقیق کیا گیا ہے کہ ان میں سے بہت سے اجزاء قدرتی طور پر اشیائے خوراک میں اور ان چیزوں میں بھی جن کو کسی نہ کسی صورت میں کھایا پیا جاسکتا ہو، موجود ہوتے ہیں۔ ایک ہی جز متعدد اشیاء میں اور ایک ہی چیز میں بہت سے اجزا بیک وقت پائے جاتے ہیں، نیز یہ کہ ہر ملک کی سرزمین آب و ہوا، موسمی کیفیات، ماحول اور طریقہ کاشت بھی ہر شے کی خاصیت و ماہیت پر اثر انداز ہوتا ہے۔ یعنی ہوسکتا ہے کہ ایک ملک میں اگنے والے ایک خاص پھل میں معدنی اجزا جس مقدار میں موجود ہوں اتنی ہی مقدار کسی اور ملک کے اسی پھل میں نہ پائی جائے۔ اس طرح ایک ہی کاغذ کی ایک خا مقدار دو علاقوں میں دو مختلف نتائج پیدا کرسکتی ہے۔ مثلاً معتدل مرطوب علاقوں کی سیاہ رنگ کی زرخیز مٹی میں عموماً کیلسیم اور فاسفورس زیادہ اور آئیوڈین کم ہوتا ہے۔ اس کے برعکس گرم خشک علاقوں کی سرخ رنگ کی مٹی میں کیلسیم اور فاسفورس کی مقدار کم ہوتی ہے۔ زمینوں کی یہ کیفیات ان میں اگنے والی اشیائے خوراک پر اثر انداز ہوتی ہیں اور اثر انسان یا دوسرے جاندار تک پہنچتا ہے۔ اس لئے مصنوعی اور کیمیاوی کھادوں کے ذریعے عموماً زمین کو حسب ضرورت مفید بنانے کی کوشش کی جاتی ہے تاکہ ان کا نقص اس طرح دور ہو جائے۔

ہارورڈ یونیورسٹی کے پروفیسر کوٹن نے ریاست ہائے متحدہ کے جنوب مغربی علاقے میں رہنے والے باشندوں کے ڈھانچے دیکھ کر اندازہ لگایا ہے کہ گذشتہ ایک ہزار سال کی مدت میں ان کے قد نسبتاً چھوٹے ہو گئے ہیں، اس کے ساتھ ہی ہڈیوں کی ساخت میں کچھ بدنمائی پیدا ہو گئی ہے اور دانتوں کی بوسیدگی بڑھ گئی ہے۔ ان کے نزدیک اس کی وجہ یہ ہے کہ وہاں زمین کی صلاحیت بدل رہی ہے۔ اگرچہ جسم کے عضوی نظام کو برقرار رکھنے کے لئے سب ہی معدنی عناصر اپنی مقررہ تعداد میں ضروری ہیں۔ تاکہ کیلسیم، لوہے اور نمک اور آئیوڈین کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ ان معدنی عناصر میں سے کیلسیم کی سب سے زیادہ مقدار انسان کے جسم میں موجود ہوتی ہے کیونکہ ہڈیوں کا ڈھانچہ اسی عنصر سے بنتا ہے۔ لہذا ہڈیوں کی نشوونما اور بقا کے لئے لازمی ہے کہ انسان کی روزانہ خوراک میں تقریباً ایک گرام کیلسیم ضرور ہو، چونکہ زمین میں کیلسیم کی مقدار بہت ہی بے قاعدہ ہوتی ہے اور کھانے کے لائق ہر چیز میں اس عنصر کا وجود لازمی نہیں ہے اس لئے اس کی کمی اور خاص طور پر غربت وافلاس کے ماحول میں اس کا فقدان اکثر محسوس کیا جاتا ہے اور انسان پیٹ بھر کر کھانا کھالینے کے بعد بھی عموماً بھوکا رہتا ہے۔ کیلسیم کی یہ بھوک اس درجہ عام ہوگئی ہے کہ اب اسے عالم گیر حیثیت دی جاسکتی ہے۔

گرم علاقوں کی نستبسر د اور معتدل علاقوں میں اس کی مقدار کسی قدر کم ہوتی ہے کیونکہ وہاں سورج کی روشنی قلیل ہوتی ہے، حیاتین ''د'' جو شمسی انعکاسات کے ذریعہ بھی کثیر مقدار میں پیدا ہوتی ہے۔ ہڈیوں کی ساخت میں کیلسیم اور فاسفورس کو بیوست کرنے کا فرض انجام دیتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سرد اور معتدل علاقوں میں حیاتین د کی زیادہ ضرورت لاحق ہوتی ہے۔ کیونکہ وہاں قلیل دھوپ ہونے کے باعث جسم اس کے بغیر کیلسیم سے پورا فائدہ نہیں اٹھاسکتا۔ ریاست ہائے متحدہ دنیا کے ان ملکوں میں شامل ہے جہاں دودھ کی کھپت سب سے زیادہ ہے۔ لیکن کیلسیم کی کمی بیشتر لوگوں کو مختلف عوارض میں مبتلا رکھتی ہے۔ یہی حال انگلستان کا ہے۔ اب اس کے کچھ عرصے پہلے کیلسیم کی کمی سے بچوں میں مرض کساح اس درجہ عام ہو گیا تھا کہ ساری دنیا میں عموماً اسے ''عارضہ انگلیسی'' کے نام سے موسوم کرنے لگے تھے۔

اس کے برعکس بعض گرم علاقوں میں جہاں مٹی کے قدرتی اجزاء میں کیلسیم کم ہوتی ہے اور دودھ کا رواج بھی عام نہیں ہے لیکن دھوپ کی فراوانی ہوتی ہے۔ اس مرض کا حملہ شاذ و نادر ہی سنا

گیا ہے اور دانت بھی بہت کم خراب ہوتے ہیں- سورج کی شعاعیں جسم میں حیاتین د زیادہ پیدا کرکے اس میں یہ صلاحیت پیدا کرتی ہے کہ وہ کیلسیم کی قلیل مقدار سے بھی زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھا سکے- البتہ کیلسیم کی قلت کے حیاتین د کی فراوانی اگرچہ ہڈیوں کو مضبوط بنانے میں مدد دیتی ہے لیکن انہیں پوری طرح بڑھنے کا موقع نہیں دیتی- یہی وجہ ہے کہ افریقہ کے بعض نہایت تیز گرم علاقوں میں جہاں دھوپ بہت شدید ہوتی ہے- انسان عموماً پستہ قد ہوتے ہیں لیکن ان کی کاٹھی بہت مضبوط ہوتی ہے- اس ضمن میں ایک اور بات بھی قابل ذکر ہے- ہمیشہ دھوپ ہی حیاتین د کی پیداوار کا باعث نہیں ہوتی- دنیا کے بعض ایسے سرد علاقے بھی ہوتے ہیں جہاں سورج کی شعاعیں شاذ و نادر ہی میسر آتی ہیں- لیکن لوگ مچھلی کا گوشت اور مچھلی کا تیل بکثرت استعمال کرتے ہیں- جو حیاتین د کا ایک قدرتی ذریعہ ہے- مثال کے طور پر اسکیمو قوم کو پیش کیا جاسکتا ہے- جن کو قدرت نے نہ زیادہ دھوپ عطا کی ہے نہ جانوروں کا دودھ اور نہ سبز ترکاریاں لیکن ان کو ہڈیوں کا کوئی مرض کبھی لاحق نہیں ہوتا- ان کی روزمرہ خوراک میں مچھلی سب سے بڑا جز ہے-

قدرتی طور پر جسم میں فاسفورس کی مقدار کیلسیم کے برابر نہیں ہوتی- لیکن ان کا پھیلاؤ بہت زیادہ ہوتا ہے' یعنی وہ جسم کے ہر رگ و ریشے میں پوست ہوتا ہے- ایک متوسط درجہ کے انسان کو روزانہ ایک اور دو گرام کے درمیان فاسفورس درکار ہوتا ہے اور اس کے حصول میں زیادہ دقت نہیں ہوتی کیونکہ بیشتر اشیائے خوراک میں اس کی فراوانی ہوتی ہے- البتہ زیادہ گرم علاقوں کی زمین اس قدرتی نعمت سے کسی قدر محروم ہوتی ہے- اس کمی کا مذموم اثر زمین سے اگنے والے سبزے اور اس پر پرورش پانے والے مویشیوں پر پڑتا ہے ایسی سبزیوں اور ایسے مویشیوں کے گوشت پر گزارہ کرنے والے انسان بھی اپنے جسم میں فاسفورس کی کمی محسوس کرتے ہیں اور انہیں یہ کمی کسی اور طرح پوری کرنی پڑتی ہے- کیلسیم کی طرح فاسفورس کی قلت بھی ہڈیوں کی ساخت پر اثر انداز ہوتی ہے- اس اثر سے جانور تک محفوظ نہیں رہ سکتے- چنانچہ بعض اپاہج جانور فاسفورس کی کمی کا شکار ہوتے ہیں-

ایک ماہر غذائیات کی رائے ہے کہ ایک بالغ انسان کو روزانہ اپنی غذا میں ۱۶ ملی گرام تک لوہے کی ضرورت ہے اسی عنصر پر خون کے سرخ ذروں کی بہتات کا دارومدار ہے- جن پر اس کی تندرستی منحصر ہوتی ہے- یہ معدنی عنصر بعض سبز ترکاریوں اور جانوروں کے گوشت میں یکساں پایا جاتا ہے- انڈے کی زردی بھی اس اعتبار سے بہت مفید ہوتی ہے- انسان کے جسم میں لوہے کی کمی اس کے چہرے سے ظاہر ہوجاتی ہے- جس کا رنگ زردی مائل سفید ہونے لگتا ہے- وہ شیرخوار بچے جن کی مائیں کمزور ہوں' خود بھی کمزور نظر آتے ہیں- کیونکہ دودھ میں لوہے کا جز ہی بہت قلیل مقدار میں پایا جاتا ہے ایسے بچوں کو دودھ کے علاوہ اور غذائیں دینی پڑتی ہیں- کیلسیم کی قلت کے برعکس لوہے کی قلت گرم استوائی علاقوں میں بہت عام ہے جس کے باعث ان علاقوں میں رہنے والوں کے خون میں سرخ ذرات کی عموماً کمی ہوتی ہے- لیکن جیسا کہ اس صدی کے شروع میں خیال کیا جاتا تھا- یہ آب و ہوا کا براہ راست نتیجہ نہیں ہوتا' معتی گرمی خون کے سرخ ذروں کو فنا نہیں کرتی- بلکہ موسم کی شدت سے ایسا ماحول پیدا ہوجاتا ہے جو لوہے کی فراہمی میں رکاوٹ ڈالتا ہے اور اسی لئے خون کے سرخ ذرات پوری مقدار میں نہیں بن سکتے- زیادہ گرم آب و ہوا میں نرم پتوں والے ساگ مثلاً پالک' جس میں لوہے کا جز بہت زیادہ ہوتا ہے' بہت مشکل سے اگتے ہیں اور عام طور پر چراگاہوں کی کمی کے باعث جانوروں کی پیداوار بھی نسبتاً قلیل ہوتی ہے-

معدنی عناصر کی کمی سے بھوک کی جو خاص قسم منسوب ہے- اس کے ہاتھوں سب سے عجیب قابل رحم کیفیت اس وقت ظہور میں اتی ہے- جب کہ جسم میں آئیوڈین کی کمی ہوجائے- اگر پانی اور مٹی میں اس عنصر کا یکسر فقدان ہوجائے تو ساری آبادی اس مرض کا شکار ہوجاتی ہے' جسے گھینگا یا بغبغہ کہتے ہیں- یعنی جسم میں آئیوڈین کی کمی ہوتے ہی گلے کے غدود اس قدر پھول جاتے ہیں کہ زندگی ایک وبال معلوم ہوتی ہے- کبھی کبھی انسان بہرا گونگا اور جنونی معلوم ہونے لگتا ہے- بعض عجیب والخلقت بچوں کی پیدائش بھی ماں یا باپ کے جسم میں آئیوڈین کی کمی کے باعث ہی یہ رنگ دکھاتی ہے اگر اس عنصر کی کمی بچپن میں لاحق ہو تو ان امراض کے علاوہ بچے کی قدرتی نشوونما رک جاتی ہے اور وہ ہمیشہ کے لئے پستہ قد رہ جاتا ہے- بعض اوقات گلے کے غدود اس بری طرح پھولتے ہیں کہ پھر وہ بمشکل کم ہونے میں آتے ہیں' وہ بدنما کیفیت ساری عمر کے لئے گلے کا ہار بن جاتی ہے- بلکہ بسا اوقات اولاد میں بھی منتقل ہوجاتی ہے' بالالفاظ دیگر اگر جسم میں آئیوڈین کی کمی ہوجائے تو اس کا مداوا مشکل سے ہوتا ہے- بعض موسمی حالات کے ماتحت جسم میں نمک (سوڈیم کلورائڈ) کی کمی انسان کو بے حد کمزور بنادیتی ہے اور عمدہ غذاؤں کا بھی اس کی صحت پر زیادہ اچھا اثر نہیں پڑتا- عموماً پسینے کے ساتھ نمک موجود ہوتا ہے- ماہرین کی رائے ہے کہ شدید گرم علاقوں میں دس بارہ سیر پسینہ اور اس کے ساتھ ۲۰' ۲۲ گرام نمک روزانہ ہر جسم سے خارج ہوتا ہے- نمک کی کمی شدید اعصابی کمزوری پیدا کرتی ہے- جو بڑھ کر کبھی کبھی تشنجی کیفیت اختیار کرلیتی ہے- غذا اس کمی کو بہت دیر میں پورا کرتی ہے جب یورپین اقوام کے لوگوں نے زیادہ گرم علاقوں میں نوآبادیاں قائم کیں اور وہاں جا کر رہنا شروع کردیا تو معمولی جسمانی مشقت بھی ان کو پریشان حال کرنے لگی- گرم علاقوں کے مقامی باشندے زیادہ دیر میں اتنی تھکن محسوس کرتے ہیں- کیونکہ سفید اقوام کے مقابلے میں ان کے جسم سے کم پسینہ نکلتا ہے- اس کی خاص وجہ یہ ہے کہ وہ نیم برہنہ بلکہ بعض مقامات پر بالکل برہنہ رہتے ہیں اور یہ تحقیق کیا جاچکا ہے کہ جسم پر کپڑے موجود ہونے کی صورت میں جو پسینہ نکلتا ہے اس میں نمک کی مقدار اس صورت سے زیادہ ہوتی ہے جب کہ جسم برہنہ ہو یا لباس برائے نام ہو-

ان کے علاوہ اور بھی معدنی عناصر ہیں جن کی کمی انسان کے جسم پر اثر انداز ہوتی رہتی ہے- لیکن انہیں زیادہ اہمیت نہیں دی جاتی-

# ماہ مئی

| ایام | مئی ۲۰۱۹ء | رمضان ۱۴۴۰ھ | بیساکھ ۲۰۷۶ب | عنصری نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمسی در ثور | مواضع قمر: برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | ۱ | ۲۵ | ۱۹ | ۹ | یوم مئی | | | ۱۲ | حمل | ۱۵:۲۳ | شرطین | ۱۵:۲۳ | | |
| جمعرات | ۲ | ۲۶ | ۲۰ | ۱ | | | | ۱۳ | | | بطین | ۱۶:۳۰ | | |
| جمعہ | ۳ | ۲۷ | ۲۱ | ۲ | | | | ۱۴ | | | ثریا | ۱۷:۱۱ | | |
| ہفتہ | ۴ | ۲۸ | ۲۲ | ۳ | شرف قمر | | | ۱۵ | ثور | ۱:۱۷ | دبران | ۱۷:۲۰ | | شرف |
| اتوار | ۵ | ۲۹ | ۲۳ | ۴ | | | | ۱۶ | | | ہقعہ | ۱۷:۰۵ | ● | اجتماع |
| پیر | ۶ | ۳۰ | ۲۴ | ۵ | عطارد در ثور، نیا چاند ☾ | | | ۱۷ | جوزا | ۸:۳۹ | ہنعہ | ۱۶:۲۳ | | فرح |
| منگل | ۷ | رمضان | ۲۵ | ۶ | یکم رمضان ۱۴۴۰ھ | | | ۱۸ | | | ذراعہ | ۱۵:۲۲ | | |
| بدھ | ۸ | ۲ | ۲۶ | ۷ | | | | ۱۹ | سرطان | ۱۴:۰۵ | نثرہ | ۱۴:۰۵ | | ترفع |
| جمعرات | ۹ | ۳ | ۲۷ | ۸ | حضیض عطارد | | | ۲۰ | | | طرفہ | ۱۲:۳۴ | | |
| جمعہ | ۱۰ | ۴ | ۲۸ | ۹ | | | | ۲۱ | اسد | ۱۸:۱۳ | جبہۃ | ۱۰:۵۰ | | |
| ہفتہ | ۱۱ | ۵ | ۲۹ | ۱ | | | | ۲۲ | | | زبرہ | ۸:۵۴ | | |
| اتوار | ۱۲ | ۶ | ۳۰ | ۲ | | | | ۲۳ | سنبلہ | ۲۱:۲۱ | صرفہ | ۶:۵۰ | ◒ | اوج<br>تربیع اول |
| پیر | ۱۳ | ۷ | ۳۱ | ۳ | | | | ۲۴ | | | عوا | ۴:۳۵ | | |
| منگل | ۱۴ | ۸ | جیٹھ | ۴ | | | | ۲۵ | میزان | ۲۳:۵۰ | سماک<br>غفرہ | ۲:۱۴<br>۲۳:۵۰ | | |
| بدھ | ۱۵ | ۹ | ۲ | ۵ | زہرہ در ثور | | | ۲۶ | | | زبانہ | ۲۱:۲۶ | | |
| جمعرات | ۱۶ | ۱۰ | ۳ | ۶ | مریخ در سرطان | | | ۲۷ | | | اکلیل | ۱۹:۰۹ | | |
| جمعہ | ۱۷ | ۱۱ | ۴ | ۷ | قمر در عقرب | | | ۲۸ | عقرب | ۲:۲۵ | قلب | ۱۷:۰۲ | | ہبوط |
| ہفتہ | ۱۸ | ۱۲ | ۵ | ۸ | | | | ۲۹ | | | شولہ | ۱۵:۱۷ | | |
| اتوار | ۱۹ | ۱۳ | ۶ | ۹ | | | | ۳۰ | قوس | ۶:۲۰ | نعائم | ۱۳:۵۶ | ○ | طرح<br>استقبال |
| پیر | ۲۰ | ۱۴ | ۷ | ۱ | | | | ۳۱ | | | بلدہ | ۱۳:۰۷ | | |
| منگل | ۲۱ | ۱۵ | ۸ | ۲ | شمس در جوزا، عطارد در جوزا | | | جوزا | جدی | ۱۲:۵۵ | ذابح | ۱۲:۵۵ | | وبال |
| بدھ | ۲۲ | ۱۶ | ۹ | ۳ | | | | ۲ | | | بلعہ | ۱۳:۲۰ | | |
| جمعرات | ۲۳ | ۱۷ | ۱۰ | ۴ | یوم حضرت علیؓ | | | ۳ | دلو | ۲۲:۴۸ | سعود | ۱۴:۲۲ | | |
| جمعہ | ۲۴ | ۱۸ | ۱۱ | ۵ | | | | ۴ | | | اخبیہ | ۱۵:۵۲ | | |
| ہفتہ | ۲۵ | ۱۹ | ۱۲ | ۶ | | | | ۵ | | | مقدم | ۱۷:۴۶ | | |
| اتوار | ۲۶ | ۲۰ | ۱۳ | ۷ | | | | ۶ | حوت | ۱۱:۰۷ | موخر | ۱۹:۴۸ | ◓ | حضیض<br>تربیع دوم |
| پیر | ۲۷ | ۲۱ | ۱۴ | ۸ | | | | ۷ | | | رشا | ۲۱:۴۶ | | |
| منگل | ۲۸ | ۲۲ | ۱۵ | ۹ | | | | ۸ | حمل | ۲۳:۳۱ | شرطین | ۲۳:۳۱ | | |
| بدھ | ۲۹ | ۲۳ | ۱۶ | ۱ | | | | ۹ | | | | | | |
| جمعرات | ۳۰ | ۲۴ | ۱۷ | ۲ | | | | ۱۰ | | | بطین | ۰۰:۴۸ | | |
| جمعہ | ۳۱ | ۲۵ | ۱۸ | ۳ | جمعۃ الوداع، شرف قمر | | | ۱۱ | ثور | ۹:۴۲ | ثریا | ۱:۳۴ | | شرف |

# کیا آپ کا برج



# ثور ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-

ثور' بیل' دائرۃ البروج کا دوسرا برج ہے اور خاکی برج ہے- اس کا پہلا نمبر ہے- اس برج سے متعلقہ افراد فطرت سے محبت کرنے والے' چوپائیوں کے لئے مضبوط جذبات رکھنے والے اور زمین پر اگنے والے پھلوں سے محبت کرنے والے ہوتے ہیں- دراصل یہ صحیح معنوں میں فطرت سے محبت کرنے والے سادہ مزاج اور قدیم دور کے انسان کا ایک نمونہ ہوتے ہیں-

ملاقات پر یہ پرسکون' مطمئن اور متحمل نظر آتے ہیں اگر کبھی کھیتوں سے گذر ہو تو وہاں چرنے والی بھیڑ بکریاں جس انداز میں آپ کو دیکھتی ہیں بالکل وہی انداز ثوری افراد کے دیکھنے کا بھی ہوتا ہے- اپنی بڑی بڑی اور خوبصورت آنکھوں سے مشتبہ انداز میں آپ کو دیکھتے ہیں- پہلی ملاقات میں یہ کسی قدر سرد مزاجی کا اظہار کرتے ہیں اور شک وشبہ کا شکار رہتے ہیں دراصل یہ آپ کی اصلیت کا اندازہ لگانا چاہتے ہیں- یعنی یہ جاننا چاہتے ہیں کہ آپ وہی ہیں جو نظر آرہے ہیں آپ کے ساتھ دوستی کرنے کا فیصلہ کرنے سے قبل یہ آپ کے متعلق صحیح اندازہ لگانا چاہتے ہیں کہ آپ کیا ہیں؟ آپ کے ارادے کیا ہیں؟ اور آپ چاہتے کیا ہیں؟ یہ وہ اہم سوالات ہیں جن کا جواب ثوری افراد آپ کے ساتھ دوستی کا آغاز کرنے سے قبل چاہتے ہیں- تاہم اگر آپ امتحان میں کامیاب رہے تو ان سے بہتر' پرجوش' سرگرم اور فیاض دوست آپ کو کوئی اور نہ ملے گا-

حملی افراد کی مانند ثوری افراد بھی مقابلہ اور مزاحمت کرنے والے ہوتے ہیں- حملی افراد کے خیالات کو حقیقت کا عملی جامہ پہنانا ثوری افراد کا کام ہوتا ہے- چنانچہ ثوری افراد باشعور اور عملی ہوتے ہیں- لیکن تبدیلی کے خلاف سخت مزاحمت کرتے ہیں ایک بار جب وہ کسی خاص کام کا آغاز کر دیتے ہیں تو وہ اپنے لئے ایک آرام دہ راستے کا آغاز کر کے ساری زندگی اس پر گامزن رہنا پسند کرتے ہیں- روزمرہ کے یکساں معمولات پر چلنے کے شوقین ہوتے ہیں- اکثر افراد اپنے والد کے نقش قدم پر چلنا پسند کرتے ہیں- ان کی کوشش یہ بھی ہوتی ہے کہ خاندانی کام یا کاروبار ان کے ہاتھ میں آئے- تاہم بدلتا ہوا وقت اور اس کے تقاضے انہیں ناپسند ہوتے ہیں- ایسی صورت حال سے واسطہ پڑنے پر یہ بہت مشکل اور سخت ثابت ہوتے ہیں- جیسا کہ پہلے ہی بتایا جاچکا ہے کہ ثوری افراد تبدیلی ناپسند کرتے ہیں کیونکہ یہ ایک ایسے برج سے تعلق رکھتے ہیں جو مصالحت کرنا جانتا ہی نہیں ہے- یہاں تک کہ معمولی نوعیت کی تبدیلیاں اور تصفیے بھی ثوری افراد کو پریشان کر دیتے ہیں تو ایک حقیقی بڑی تبدیلی تو ان بے چاروں کو نروس بریک ڈاؤن تک پہنچا دیتی ہے-

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ دوسرا برج ہے |
| عرصہ پیدائش | اپریل ۲۱ تا مئی ۲۱ (اندازاً) |
| عنصر | بادی |
| ماہیت | ثابت |
| حاکم ستارہ | زہرہ |
| برج کی علامت | بیل |

ثوری افراد بے حد عملی مگر کسی قدر سست ہوتے ہیں سستی اور کاہلی ان کا ایک مسئلہ ہے کیونکہ یہ ثابت خاکی بروج سے متعلق ہوتے ہیں- لہذا دنیا کی کوئی چیز ان سے زیادہ ثابت نہیں ہوتی کوئی اتنی مضبوطی اور سرکشی سے تبدیلی کی مزاحمت نہیں کرسکتا جس طرح یہ کرتے ہیں تاہم ایک بار جب یہ سیدھی راہ پر چل نکلتے ہیں تو بہت قابل بھروسہ ثابت ہوتے ہیں اور ایک بار جب یہ کوئی وعدہ کر لیتے ہیں تو اپنی ذمہ داری اور وعدہ نبھانے کے لئے انتہائی حدوں تک جاسکتے ہیں- تاہم ایک بیل کی مانند ان کی نگاہ کا دائرہ بھی وسیع نہیں ہوتا ہے- یہ بس اپنے مقصد کو سامنے رکھ کر اس کے حصول کے لئے کام کرتے رہتے ہیں- اردگرد کے دوسرے معاملات سے ان کا کوئی تعلق نہیں ہوتا- ان میں قدرتی طور پر سکون پایا جاتا ہے- ان کی یہ کیفیت ان کے ساتھ کام کرنے والوں اور ماتحتوں میں خود اعتمادی پیدا کر دیتی ہے- ثوری افراد کو خود بخود اس بات کا علم ہوجاتا ہے کہ کیا ہونا چاہئے اور کس طرح ہونا چاہئے لہذا موقع کی مناسبت سے ان کی ہدایات بہت مفید ثابت ہوتی ہیں-

ثابت بروج سے متعلقہ افراد ڈکٹیٹر ہوتے ہیں ان بروج سے متعلقہ تمام افراد اپنے اپنے حالات اور ماحول میں قوت و اختیار سے متلاشی رہتے ہیں اور جو قوت یہ حاصل کرنا چاہتے ہیں- وہ ہوتی ہے مالی اور مادی قوت- یہ روپے پیسے کی قوت اپنے ساتھ محسوس کرنا چاہتے ہیں- اس قوت کے بغیر زندگی ان کے لئے ایک بھیانک خواب کی مانند ہوتی ہے- ثوری افراد جب مالی لحاظ سے مستحکم ہوتے ہیں تو اپنے قریبی اور عزیز افراد کے لئے بہت فیاض اور مہربان ہوتے ہیں- ان کے نزدیک آرام وآسائش' اچھی غذا اور ایک بڑے اور آرام دہ گھر کی بہت اہمیت ہوتی ہے اور یہی وہ چیزیں ہوتی ہیں جنہیں یہ اپنے گھر والوں کو بھی فراہم کرنا چاہتے ہیں- یہ کبھی پسند نہیں کرتے کہ ان کے شریک زندگی اور گھر والوں کے پاس کسی چیز کی کمی ہو- ان کی پسند بہت نفیس ہوتی ہے- لہذا ہمیشہ



بہت عمدہ چیز منتخب کرتے ہیں۔

## بنیادی استحکام

ثور مال ومتاع اور قبضے کا برج ہے یہی وجہ ہے کہ ثوری افراد اپنی روزمرہ زندگی میں ہر اس چیز پر قابض ہونا چاہتے ہیں جسے وہ استعمال کرتے ہیں کیونکہ ان کے اثاثے دراصل ان کے بنیادی استحکام کی نشاندہی کرتے ہیں۔ اگر ان کے پاس بہت سا روپیہ ہو تو یہ سوچتے ہیں کہ دوسرے انہیں بہت کم نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ لیکن اگر انہیں مالی بحران سے واسطہ پڑ جائے۔ مثال کے طور پر ان کے حصص وغیرہ کی قیمتیں گر جائیں تو ان کی حالت قابل رحم ہو جاتی ہے۔ انہیں محسوس ہوتا ہے کہ ان کی زندگی کی بنیادیں تک ہل کر رہ گئی ہیں۔ ایسی حالت میں دوبارہ اپنی پرانی حالت پر آنا ان کے لئے تقریباً ناممکن ہوتا ہے۔ بلکہ یہ بے چینی سے ادھر ادھر چکر لگاتے ہیں اور اپنے نقصانات پر افسوس کرتے اور کڑھتے رہتے ہیں اور یہ جاننے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں کہ آخر ان سے کہاں غلطی ہوئی ہے یہاں تک کہ ان کی عقل اور بصیرت بھی انہیں قنوطیت اور مایوسی سے نہیں بچا سکتی اور یہ آنے والے کئی سالوں تک ان مایوس کن خیالوں میں غرق رہتے ہیں۔

ثوری افراد فطری طور پر مالی معاملات کی سمجھ رکھتے ہیں روایتی طور سے اس برج کا تعلق بینک سے ہے۔ چنانچہ ثوری افراد اپنی عقل اور فہم سے کام لے کر اپنے صارفین پر بھروسہ کرتے ہیں لوگوں کو جانچنے کی صلاحیت بینکاری کے شعبے میں ان کے لئے کامیابی لاتی ہے یہ ''افزائش'' اور ''نمو'' کو سمجھنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ جس طرح یہ اپنے باغ میں پودے لگا کر ان کی افزائش کا خیال رکھتے ہیں اور انہیں بڑھتا پھولتا دیکھنا چاہتے ہیں۔ بالکل اسی طرح یہ اپنا سرمایہ اس انداز میں لگاتے ہیں کہ انہیں اس سرمائے پر اچھی آمدنی ملتی رہے۔ یہ جواباز نہیں ہوتے بلکہ بینکار اور سرمایہ کار ہوتے ہیں ان کی سست اور دھیمی فطرت سست افزائش اور طویل المعیاد منافع جات میں کشش محسوس کرتی ہے۔

تاہم ثوری افراد کی فطرت کا ایک اور پہلو بھی ہے جو اس وقت سامنے آتا ہے جب یہ پریشان ہوتے ہیں اور کسی ایسے معاملے میں پریشان ہوتے ہیں جو ان کے نزدیک بہت سنجیدہ نوعیت کا ہوتا ہے۔ ان کے مزاج میں بے تحاشا تیزی اور شدت پیدا ہو جاتی ہے۔ ایسی حالت میں یہ کئی دن اداس اور آزردہ رہتے ہیں۔ یہ اپنے کسی بھی زخم کو بھولنے یا معاف کرنے والے نہیں ہوتے بلکہ یہ ناراضگی یا رنجش کو دنوں بلکہ سالوں (اگر بات واقعی سنجیدہ نوعیت کی ہو تو) دل میں رکھتے ہیں۔

ثوری عورتیں بہت خوبصورت ہوتی ہیں ان میں ابتدائی زمانے کی عورت کا سادہ حسن موجود ہوتا ہے۔ ثوری آدمیوں کی مانند ثوری عورتیں بھی روپے پیسے اور اثاثوں سے محبت کرتی ہیں شوہر کو بھی اپنا اثاثہ خیال کرتی ہیں۔ دراصل ثوری مرد اور عورت دونوں ہی اپنے شریک زندگی کو اپنا اثاثہ خیال کر کے اس پر قابض رہنا چاہتے ہیں اور اس کے متعلق فوری حسد کا شکار ہو جاتے ہیں چنانچہ اگر ثوری آپ سے محبت کرے تو سمجھ لیں کہ وہ آپ پر مالکانہ حقوق چاہتا ہے اور جب حالات اس کی مرضی کے مطابق رخ اختیار کریں تو وہ اپنے اثاثوں پر فخر کرتا ہے اور اپنے دوستوں اور رشتہ داروں کو دکھا کر داد وصول کرنا چاہتا ہے۔

## ایک خوبصورت گھر

بالکل اسی طرح ثوری لڑکی بھی اپنے خوبصورت شوہر اور شوہر کی دی ہوئی خوبصورت چیزوں کی نمائش کر کے بہت خوش ہوتی ہے گھر، خوبصورت باغ اور اچھے کھانوں سے مزین میز سے بڑھ کر اس کے نزدیک کوئی چیز کوئی اہمیت نہیں رکھتی ثوری لڑکی خوبصورت لباس اور اچھے زیورات کی شوقین ہوتی ہے یہ صرف مہنگے اور قیمتی ترین لباس اور زیورات پسند کرتی ہے اسی طرح جب دعوت کرتی ہے تو اونچے پیمانے پر کرنا پسند کرتی ہے اس کے گھر میں جو پھول نظر آئیں گے وہ نایاب قسم کے ہوں گے اور جو کھانا ہو گا وہ بہترین ہو گا۔

ثوری افراد عموماً موسیقی کے شوقین ہوتے ہیں یا ان میں موسیقی کی صلاحیت موجود ہوتی ہے۔ چنانچہ اس برج سے متعلقہ افراد اکثر موسیقی کی محفلیں منعقد کرنا پسند کرتے ہیں اور ان محفلوں میں اعلیٰ پائے کے گلوکاروں اور موسیقاروں کو بلواتے ہیں۔ اکثر ثوری افراد بہت خوبصورت آواز کے مالک ہوتے ہیں۔ لہٰذا یہ خود اپنی آواز میں گانے سنا کر بھی دوسروں کو محظوظ کرتے ہیں۔

ثوری افراد وفادار اور فیاض دوست ثابت ہوتے ہیں ایک بار جب یہ کسی سے دوستی کا فیصلہ کر لیتے ہیں تو ساری زندگی دوستی نبھاتے ہیں۔

ثوری لڑکی خوبصورت نقوش اور خوبصورت جسم کی مالک ہوتی ہے۔ زندگی میں اس کا مقصد اس قسم کے گھر کا حصول ہوتا ہے جیسا اس کی ماں کا ہوتا ہے۔ شادی ہو جانے کے بعد ہر قسم کے حالات میں شوہر کا ساتھ دیتی ہے۔ صبر و تحمل اور محبت کرنے والی ہوتی ہے۔ شادی سے قبل اگر منگیتر کی مالی حالت

ایسی ہو کہ شادی نہ ہوسکتی ہو- ایسی حالت میں یہ اس کا سالوں انتظار کرسکتی ہے- شادی کے بعد بچوں کی تعلیم وتربیت بالکل انہی خطوط پر کرتی ہے جن خطوط پر اس کی پرورش ہوئی ہوتی ہے- ثوری افراد کیلئے چونکہ تبدیلی کو قبول کرنا بہت مشکل ہوتا ہے- لہٰذا ثوری ماں کیلئے بھی اپنے بچوں کے ترقی یافتہ خیالات ونظریات کو قبول کرنا آسان نہیں ہوتا- لہٰذا بچوں کے ذرا بڑے ہوجانے کے بعد ان سے اس کا اختلاف ہی رہتا ہے- تاہم ثوری والدین ہمیشہ اپنے بچوں کی بھلائی کے لئے کوشاں رہتے ہیں اور جب ان کے بچے عملی زندگی میں آتے ہیں تو ان کی یہی کوشش ہوتی ہے کہ بچے اچھے عہدے اور اچھی جگہ پر کام کا آغاز کریں-

ثوری افراد عموماً بے حد مضبوط ہوتے ہیں ان کے شانے بھاری اور چوڑے ہوتے ہیں اور گردن موٹی ہوتی ہے لیکن ٹانگیں اور پاؤں حیرت انگیز طور پر پتلے ہوتے ہیں- ان کا کمزور (مگر مضبوط) عضو منہ اور حلق ہوتا ہے- خوشبو، بدبو اور ذائقے کا احساس ان سے زیادہ بہتر طور پر کوئی نہیں کرسکتا اکثر ثوری افراد کی آواز بہت مضبوط اور زور دار ہوتی ہے اور خاصی دور تک سنائی دیتی ہے خواہ یہ بات کریں خواہ گانا گائیں- آواز دوسروں تک پہنچتی ہے- ثور کا حاکم ستارہ زہرہ ہے- اسے زمین کی دیوی بھی کہا جاتا ہے سورج جب برج ثور میں داخل ہوتا ہے وہ وقت بہار کا ہوتا ہے اور اس وقت زمین سبزے سے ڈھکی ہوتی ہے اور یہی سبز رنگ زہرہ کا رنگ ہے-

شادی کے لئے ثوری افراد اپنے مقابلے کے برج یعنی عقربی افراد سے متاثر ہوتے ہیں- ان کا فطری سکون اور اطمینان عقربی افراد کی جذباتی فطرت کے لئے مرہم کا کام دیتا ہے تاہم ثوری افراد کے نزدیک جسمانی آرام وآسائش اور لذت دینوی کی بے حد اہمیت ہوتی ہے جب کہ عقربی افراد درویشانہ طریقے پر رہنا پسند کرتے ہیں- عقرب کے علاوہ ثوری افراد دوسرے خاکی بروج یعنی سنبلہ اور جدی سے متعلقہ افراد میں بھی کشش محسوس کرتے ہیں- کیونکہ سنبلہ اور جدی سے متعلقہ افراد کا عملی ہونا ثوری افراد کو پسند آتا ہے- اس کے علاوہ یہ دوسرے آبی برج یعنی سرطان اور حوت والوں کو بھی شریک زندگی کی حیثیت سے پسند کرتے ہیں-

# فالنامہ

اس فالنامہ سے فال لینے کا طریقہ یہ ہے کہ جو آپ کا ستارہ ہے- اس کی ساعت میں اس فالنامے پر اپنے مقصد کو دل میں لا کر انگلی رکھیں جہاں انگلی پڑے اس کی تفصیل ذیل سے معلوم کریں- نتیجہ اور قسمت کا اظہار معلوم ہوگا- یہ فالنامہ ایران میں بہت مشہور ہے اور بڑے بڑے لوگ اپنے پاس اسے فال کے لئے رکھتے ہیں- یہ فالنامہ زندگی کے آئندہ پہلو پر روشنی ڈالتا ہے-

۱ - ♃ یہ علامت مشتری کی ہے جو خوش بختی پر دلالت کرتی ہے اس میں شک وشبہ کی کوئی گنجائش نہیں جو کام کریں گے کامیاب ہوں گے- مال و دولت فراہم ہوگی- تماری امیدیں برآئیں گی- آپ کی فیاضی، صاف گوئی اور لوگوں سے ہمدردی آپ کے لئے دوست پیدا کرے گی اور آپ کی شادی بہت جلد ہوگی-

۲ - ☉ یہ علامت شمس کی ہے جو حاکم فلک اور روشن کا مالک ہے اس کی روشنی شعاعیں آپ کی زندگی کی تاریکی کو دور کردیں گی- آپ ہمیشہ خوش وخرم اور شادر ہیں گے چندروز کی تکلیف ہے- دوست آپ کو مدد دیں گے- آپ کی سب آرزوئیں پوری ہوں گی- دنیا میں عزت وتوقیر پائیں گے- جس سے خوشی حاصل ہوگی-

۳ - ☿ یہ علامت عطارد کی ہے- زندگی میں بہت سی تبدیلیاں ہونے والی ہیں- آپ کو ہوشیار اور خبردار رہنا چاہئے آپ کے مزاج میں چستی اور چالا کی ہے اور خوب بول سکتے ہیں ایک زندہ دل رفیق ہیں- اگرچہ آپ کی زندگی میں بہت سی تبدیلیاں ہوں گی- مگر اچھی ہی گزریں گی- کیونکہ آپ سست اور کاہل نہیں ہو- آپ کو کئی سفر پیش آئیں گے- سفر چھوٹے اور بڑے دونوں قسم کے ہوں گے- ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی- جو غیر ملکی زبان بولتے




ہیں- ہمیشہ ایسے لوگوں کو ہمراہ رکھیں جو آپ کے ہمدرد اور غمخوار ہوں- کیونکہ آپ دوسروں کے اثر میں جلد آجاتے ہیں-

۴ - ♋ علامت مدوجزر ہے- آپ کے حق میں یہ فال عجیب ہے آپ کی زندگی میں کئی موقعے ایسے پیش آئیں گے جو آپ کو تذبذب میں ڈال دیں گے کبھی کہیں گے یہ کام کروں کبھی کہیں گے نہ کروں- آپ کے متعلق کئی ایک کام ہیں آپ جانتے ہیں کہ انہیں کرنا چاہئے- لیکن معلوم ہوتا ہے کہ آپ ان کے کرنے سے نفرت کرتے ہیں- چاہتے ہیں کہ کس طرح ان کے کرنے سے بچ جائیں یا التوا میں ڈال دیں- مگر خدا نے آپ کو عزم بالجزم دیا ہے- جس سے آپ اس پر غالب آسکتے ہیں اپنے ارادہ پر قائم رہیں شادی کے لئے اگر پہلا موقعہ ہے تو فوراً کرلیں ورنہ بعد میں بہت دیر سے ہوگی-

۵ - ☽ یہ علامت قمر کی ہے آپ مردوں کی نسبت عورتوں کے اثر میں جلد آجاتے ہیں اور ان سے بڑی اچھی طرح پیش آتے ہیں- ان میں اکثر ایسی ہیں جو آپ کی بہت خیر خواہ ہیں آپ کو طویل سفر پیش آئیں گے آپ اپنی زندگی میں کوئی بڑا کام کریں گے جس میں شہرت اور ناموری ہوگی- جب ایک دفعہ کسی کام کے کرنے کا فیصلہ کرلیں تو پھر آپ کو اس بات کی بڑی احتیاط رکھنی چاہئے کہ تذبذب میں نہ پڑیں- اس کو تکمیل تک پہنچانے کی کوشش کریں آپ کو اس کا ایسا انعام اور معاوضہ ملے گا کہ خواب وخیال میں بھی نہ آیا ہوگا- آپ کی شادی دو دفعہ تجویز ہوگی-



# ماہ مئی کیسا گزرے گا

آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے- اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں- اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہوتو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:- ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:- مارچ۲۱ تا اپریل۲۰

اس ماہ لین دین کے معاملات کے لحاظ سے موافق حالات سے واسطہ پڑے گا- آپ کی شخصیت پر کشش ہو جائے گی- تاہم مالی معاملات اور قریبی رشتہ داری کے معاملے میں احتیاط رکھیں-

مریخ زائچے کے تیسرے گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا- اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا- اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا بلکہ بھائیوں کے قریبی دوستوں کے ساتھ اختلافی مسائل جنم لے سکتے ہیں- تعلیمی معاملات میں بہتری آئے گی ۔سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد مددگار ثابت ہونگے- آپ میں غصہ اور اجڈپن زیادہ ہوگا جس کی وجہ سے غلطیاں کریں گے- تحریری کام کو سوچ سمجھ کر کریں- محبت کسی بھی وجہ سے ہو زندگی میں شامل ہو گی۔ نئے تعلقات نئے دوست داخل ہونگے۔کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما ہو گی - سوچ اور خیالات کے علاوہ فیصلہ کرنے میں اور باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی- اور خود اعتمادی بھی پیدا ہوگی- مریخ ۳'۸'۱۲'۱۷'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا- تاہم ۱۴'۲۱'۲۹ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا

۳ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی- یہ وقت کاروباری معاہدات' قانونی مشورہ' تحریری کاموں کو مکمل کروانے اور باحیثیت لوگوں سے رابطہ قائم کرنے میں مددآور ثابت ہوگا- ایسے کام جن میں بڑی سرمایہ کاری کی ہوئی ہے،اس سے متعلقہ حسابات اور منافع سے متعلق معلومات رکھیں- سفر اور سیر وتفریح کے لئے موزوں' گھر اور زمین کی خریداری کے لیے معلومات اکھٹی کریں- روحانی علوم اور مطالعہ سے ذہنی سکون حاصل ہوگا

زہرہ شروع ماہ سے طالع میں موجود ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا- کاروبار اور ملازمت میں بہتری آئے گی- ان دنوں جو بھی شخص آپ کی زندگی میں آئے گا وہ مدد کرے گا- بلکہ اس تعاون کی وجہ سے سوچ اور خیالات میں تبدیلی محسوس کریں گے -وہ افراد جو فنون لطیفہ' تھیٹر اور آرٹسٹک کاموں میں ملوث ہیں-انہیں موقع ملے گا تاہم لاپرواہی کی وجہ سے کام ہاتھ میں آتے ہوئے کسی دوسرے کے ہاتھ چلا جائے گا- کچھ مالی اور گھریلو پریشانی کی وجہ سے اپنے کام پر توجہ نہ دے کر ذرا سی عدم توجہ ہی کام میں بگاڑ پیدا کر سکتی ہے- اپنی صلاحیتوں اور کام کے ذریعے لوگوں میں اہمیت اختیار کر جانے کی کوشش کریں- اس طرح ذرائع آمدن کے راستے نکالنے میں کامیاب رہیں گے- ذہنی سکون حاصل کرنے کے لئے سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں اور اپنے ماحول کو خوبصورت اور آرام دہ بنانے اور قیمتی اشیاء کی خریداری ذہنی سکون دے گی - زہرہ ۲'۷'۱۲'۲۲'۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا-

۱۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی- گفت وشنید کے ذریعے حل نکال سکیں گے' نئے عزم اور تعلقات کا اضافہ ہوگا' اچانک کسی فرد کی طرف سے پیشکش ملے گی- باحیثیت افراد کے ذریعے مالی پوزیشن کو بہتر بنائیں- شراکت داری کے امور میں اچانک نئے لوگوں سے روشناسی ہو گی اور اپنے کاروبار کو وسیع کرنے کے لئے نئے معاہدات کریں -ان دنوں کام سے متعلق حتمی فیصلہ کیا تو اس کے بہتر نتائج دیکھیں گے-

۳۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا- سماجی سرگرمیوں میں عزت و وقار کو بلند کرنے کی کوشش کریں- اہم کاروباری معاملات اور فیصلے اس وقت زیادہ موثر نہ ہونگے - گھر میں ضرورت سے زیادہ اخراجات ہونگے - گھر میں کچھ نئے لوگوں کی آمد ہوگی- والدین کی صحت کی خرابی سے

پریشانی ہوگی۔لوگوں سے رابطے تو ہونگے تاہم کوئی مثبت جواب نہ ملے گا۔تعلیمی معاملات اس وقت بہتر رہیں گے۔

عطارد طالع میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو خانہ مال میں آجائے گا اور ۲۲ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ عطارد کی موجودگی آپ کے لئے پرلطف اور سرگرم وقت لائے گی۔ اپنے آپ کو جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے سرگرم اور چست محسوس کریں گے۔ وہ افراد جو حال ہی میں روزمرہ کے معمولات کی وجہ سے بندھ سے گئے تھے۔ وہ یقیناً حالات میں بہتری دیکھیں گے۔ نئے لوگوں سے تعلقات قائم کرنے اور نئی سرگرمیاں اختیار کرنے کے زائد مواقع میسر آئیں گے۔ عطارد ۳، ۸، ۱۳، ۲۴، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا نشرواشاعت، سفر، سیر و تفریح، تحریرات اور ذاتی مقاصد کی دلچسپیوں سے متعلقہ اہم معاملات کے لئے تاریخیں موافق ثابت ہونگی۔ ان دنوں مسائل کو حل کرنا آسان ہوگا۔ اگر ان دنوں کوئی انٹرویو دینا ہے یا کسی میٹنگ میں شرکت کرنی ہے تو موافق نتائج برآمد ہونگے۔ تاہم عطارد ۱۱، ۱۸، ۲۷ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا ان دنوں سفر، افواہیں اور غیر ضروری افراد آپ کا وقت ضائع کریں گے۔ ان دنوں ملاقاتیں یا پارٹیوں میں محتاط رویہ رکھیں۔




پیدائش: - اپریل ۲۱ تا مئی ۲۱

اس ماہ سماجی سرگرمیوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ بلکہ فلاحی کاموں میں چندہ یا امداد حاصل کرکے اپنی پوزیشن بہتر کرسکیں گے۔ یہ وقت ذرائع آمدن کو بڑھانے کے لئے نئی سوچ اور خیال پیدا کرے گا۔ اس ماہ کیریئر اور ملازمت میں غلط اقدام آپ کے لئے نقصان کا باعث بنے گا۔

زہرہ زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو طالع میں داخل ہوگا۔ لہٰذا یہ وقت کاروباری امور میں لوگوں کے ساتھ تعلقات بنانے میں مدد دے گا۔ ان لوگوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بناسکیں گے، جو کام میں رکاوٹیں ڈالتے ہیں۔ غیر ضروری اخراجات سے واسطہ پڑے گا۔ مالی اور کاروباری امور میں معاہدات فائدہ دیں گے۔ اس ماہ سیر و تفریح کے لئے پروگرام بنائیں اور ساتھ ہی صحت کے معاملات کو بھی اہمیت دیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ اچانک کچھ نئے دوستوں کا اضافہ ہوگا یا کسی پرانے دوست سے ملیں گے۔ ان کے ذریعے جو معلومات حاصل ہونگی وہ ذرائع آمدن کو بڑھانے اور نئے راستوں کو اپنانے کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ وہ افراد جو فنون لطیفہ، تھیٹر اور آرٹسٹک سرگرمیوں میں ملوث ہیں انہیں لوگوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے گا۔ عملی طور پر اپنے کام میں بہتری لائیں گے۔ زہرہ ۲، ۷، ۱۲، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں سوشل تقریبات منعقد کرنی بہتر ثابت ہونگی۔

۳ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ کاروباری معاہدات یا روپے کے حصول کے لئے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم ہونگے۔ اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون حاصل ہوگا اور قانونی مشکلات پر قابو پانے میں مدد ملے گی۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات میں فائدہ ملے گا۔

عطارد زائچے کے بارہویں میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو طالع میں آجائے گا اور ۲۲ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا۔ اس کی موجودگی حالات کو بہتر بنانے اور تحریری کام، نشرواشاعت، پبلشنگ کے امور میں بہتری ملے گی۔ قریبی لوگوں کے ساتھ رابطے رہیں گے۔ مالی لین دین اور کاروباری معاملات میں اپنی مرضی کے مطابق معاملات طے کرکے آگے بڑھ سکیں گے۔ دوسرے ہفتہ سے سفر زائد ہونگے۔ تاہم جو بھی سفر ہوگا وہ لوگوں کے ذریعے فائدہ حاصل کرنے میں موافق ثابت ہوگا۔

رشتہ داروں کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہونگے۔ رابطے زائد ہونگے اور آنا جانا اور سوشل تقریبات میں زائد حصہ لیں گے۔ آپ کے جارحانہ اقدام اور پہل کرنے کی قوت فائدہ دے گی۔ لکھنے لکھانے، تحریری کاموں میں باقوت سوچ کے ذریعے بہتر طریقے کا روضع کرسکیں گے۔ تعلیمی سرگرمیوں میں بھی آگے بڑھنا اور کچھ حاصل کرنے کی کوشش کامیابی دے گی۔ عطارد ۳، ۸، ۱۳، ۲۴، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ از سر نو تعلقات قائم کریں۔ اپنی بات کا اظہار جس خیال سے کریں گے وہ بات پوری ہوجائے گی۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ تاہم رشتہ داروں کے ساتھ سفر کی نشاندہی ہورہی ہے۔ ایک دوسرے کے ساتھ مل بیٹھنے کا موقع ملے گا اور ہوسکتا ہے کہ بہت سی باتیں کھل کر سامنے آئیں۔

۳۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ اس وقت خاص طور پر اپنی صحت کی طرف بھرپور توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ سماجی سرگرمیاں وقانونی معاملات اس وقت زیادہ رہنمائی نہ کریں گے۔ اپنی ذات سے متعلقہ کاموں کو مزید آگے بڑھانے یا اس سے متعلقہ اہم فیصلے کرنے سے گریز کریں۔ معاہدات بھی اس وقت زیادہ فائدہ نہ دیں گے۔

مریخ خانہ مال میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات بھی بھاری بوجھ لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں آئیں گی۔ وسط ماہ کے بعد حالات میں بہتری آنی شروع ہوگی۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پاسکیں گے۔ کاروباری افراد کے ساتھ تحمل مزاجی سے کام لیں۔ مشکلات کا وقت اب ختم ہورہا ہے۔ کھیل اور مہم جو قسم کے کام اور سیر و تفریح کے کاموں میں حصہ لے کر اپنی باصلاحیت قوتوں کو اجاگر کرسکیں گے۔ مریخ ۳، ۸، ۱۲، ۱۷، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۱۴، ۲۱، ۲۹ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔

# برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ق



پیدائش:۔ مئی ۲۲ تا جون ۲۱

اس ماہ آپ اپنی خواہشات سے متعلق منصوبوں اورنئی حکمت عملی کی طرف توجہ دیں گے۔ دوستوں میں مقبولیت ہوگی۔ گھر کے معاملات میں غصہ پر قابو رکھیں۔ ہم آہنگی پیدا کریں۔ تاکہ حالات آپ کی توقعات سے بڑھ کر ملیں۔

زہرہ زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا - دوست اور قریبی جاننے والے افراد آپ کے معاملات میں بہت سرگرم اور اہم کردار ادا کریں گے اس وقت زہرہ ان سرگرمیوں کی موافقت میں ہو گا جن میں تعاون اور متفقہ سرگرمیوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس مدد آور رجحان کے تحت آپ کی امیدوں' خواہشات اور اہم مقاصد کو فائدہ پہنچے گا۔ جن دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں آپ کی زندگی میں جو واقعات رونما ہونگے وہ آپ میں خوش امیدی پیدا کردیں گے۔ چنانچہ نوٹ کرلیں کہ زہرہ اس ماہ کی ۲'۷'۱۲'۲۲'۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہونے کا امکان ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی شخص جس سے کافی عرصے سے میل جول اور اچھے تعلقات ہیں وہ اچانک رشتہ بھیج دے گا۔ یا کسی جگہ ملاقات ہوگی۔ مندرجہ بالا تاریخیں محبت کی معاملات' ملنے ملانے' گفت شنید یا سیر وتفریح کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ شادی شدہ افراد کی گھریلو زندگی مزید خوشگوار ہو جائے گی اور ماحول میں ہم آہنگی پیدا ہوگی کیونکہ اس ماہ زہرہ محبت کے بندھنوں کو مزید مضبوط کرنے کی پوزیشن میں ہے۔

وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے یا شادی کی دعوت یا کوئی فنکشن کرنا چاہ رہے ہیں تو اس مقصد کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔

۳ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی۔ بیرون ملک سرمایہ کاری' غیر ملکی کمپنی کے ساتھ تعلقات بڑھانے اور معاہدات کے لئے بہتر وقت ثابت ہو گا - جائیداد کے معاملات آسانی کے ساتھ طے پا جائیں گے۔ ان دنوں ہر قسم کی تعلیمی معلومات حاصل کریں۔ قانونی مشورہ' بینک سے قرضہ' گفت شنید یا کاغذات بنانے کے لئے بھی یہ وقت بہتر ہوگا۔ بیرون ملک یا دور دراز کا سفر بہتر رہے گا۔ ذہنی شعور اور تخلیقی رجحانات ہی قابلیت کو بڑھانے میں مدد دیں گی۔

عطارد زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو بارہویں گھر میں آجائے گا اور ۲۲ تاریخ کو طالع میں داخل ہوگا۔ جہاں یہ آپ کی خواہشات کے معاملات پر مدد آور اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بنیادی طور پر سوشل سرگرمیوں اور دوستی کے معاملات پر دباؤ ڈالے گا - مشترکہ سرگرمیوں والے کام جو دوسروں کی مدد سے تکمیل کو پہنچیں گے اور معاشرتی فلاح و بہبود کے کاموں کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اگر کسی معاملے میں مدد کے خواہاں ہیں یا کسی خاص مشورے یا تعاون کی ضرورت ہے تو اب آپ کو فوری طور پر مثبت جواب ملے گا جن نئے لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے۔ ان میں بہت سی باتیں آپ سے ملتی جلتی ہونگی۔ نیز دوسرے لوگ آپ کو نقطہ نظر میں وسعت پیدا کرنے کی ترغیب دیں گے۔

عطارد ۳'۸'۱۳'۲۴'۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا ان تاریخوں میں سوشل سرگرمیوں' سیر وتفریح' پارٹی' فنکشن' نشر واشاعت سے متعلق کام انجام دینا بہتر رہے گا۔ قریبی کاروباری افراد کے ساتھ میٹنگ' گفت شنید یا ملاقاتیں بھی آپ کو نئی سوچ عطا کریں گی۔ تاہم ۱۱'۱۸'۲۷ تاریخ کو اپنے پروگراموں میں لچک رکھیں کیونکہ اس وقت عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں قریبی افراد اور دوست ناقابل بھروسہ ثابت ہونگے۔

۱۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ خیالات اور سوچ میں تبدیلی امیدوں پر اثر انداز ہو گی۔ حصول مال کے لئے دوسرے ذرائع اپنانے کی کوشش کریں۔ ایسے لوگوں سے رابطہ کریں جو آپ کو روپیہ کمانے کے نئے راستے بتائیں۔ تاہم شریک زندگی کے ساتھ تعلقات میں کی بہتری پیدا ہوگی اور ناراضگی کو دور کرسکیں گے۔ دوسروں کے مشورہ پر عمل کرنے سے قبل پوری معلومات حاصل کریں۔ والدین کی جائیداد یا زمینداری کے کام میں قانونی مسائل کو حل کرسکنے کی پوری صلاحیت موجود ہوگی۔

۳۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ سماجی سرگرمیوں میں حصہ لے کر کئی طرح کی معلومات حاصل کریں۔ کیونکہ اس وقت جو دوست ملیں گے یا جن کے ساتھ کام کریں گے وہ آپ کے ساتھ روپے کے معاملات میں درست معلومات فراہم نہیں کریں گے۔ قسمت کی تبدیلی کے لیے شیئرز، بانڈز اور دیگر امور سے فائدہ اٹھانے کی کوششیں موافق نہ رہیں گی۔

مریخ شروع ماہ سے طالع میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو خانہ مال میں داخل ہوگا۔ چنانچہ یہ وقت ان افراد کے لئے جاہ طلب اور مہم جو قسم کے افراد کے لئے ترقی پذیر اور تیز رفتار ثابت ہوگا۔ طالع میں مریخ کی موجودگی کی وجہ سے آپ اپنے اندر زیادہ ہمت و قوت' جرت اور خود اعتمادی محسوس کریں گے اور پوری قوت عمل سے اپنے آپ کو آگے بڑھا کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ فی الحال جو چیز آپ کے نزدیک سب سے زیادہ اہمیت رکھتی ہے اس میں تسلی بخش ترقی کرسکیں گے۔ اس ماہ اہم اقدامات کے لئے ان دنوں کا انتخاب کریں جب مریخ سعد نظرات کے تحت ہو۔ مریخ ۳'۸'۱۴'۱۷'۲۷ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لیکن جن دنوں مریخ غیر موافق نظرات کے تحت ہو ان دنوں کسی کو اس بات کا موقع نہ دیں کہ آپ کو دہشت زدہ کرسکے یا جھگڑے یا بحث پر آمادہ کرسکے۔ مریخ ۱۴'۲۱'۲۹ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

## برج سرطان۔ستارہ قمر

حروف:۔ ح۔ہ



پیدائش:۔ جون۲۲ تا جولائی ۲۳

اس ماہ اکثر افراد کیریئر ، جاہ طلبی اور دوستوں کے ساتھ معاملات میں غیر معمولی تبدیلی دیکھیں گے۔ اس ماہ تعلقات میں دھوکہ ہوگا۔ بارسوخ افراد کو متاثر کرنا آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اور اگر اہم کاموں کو لے کر آگے بڑھنا چاہتے ہیں تو اس وقت جارحانہ رویہ اختیار کرنا موافق ثابت ہو گا۔

عطارد وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو گیارہویں گھر میں آجائے گا اور ۲۲ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ ان افراد کے لئے یہ وقت اہم ثابت ہوگا جو اپنے کیریئر میں ترقی کے خواہاں ہیں اور آگے بڑھنا چاہتے ہیں۔ عطارد ۳،۸،۱۳،۲۴،۳۰ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ امکان ہے کہ یہ موافق تاریخیں خوش قسمت مواقع لائیں گی۔ انٹرویو دینے اور لینے نئی معلومات حاصل کرنے، نئے خیالات اور اسکیموں کی جانچ پڑتال، سیر وتفریح، نشرواشاعت کے لئے بھی موافق ثابت ہونگی۔ ان دنوں جو کیریئر سے متعلق خاص قدم اٹھائیں گے اس میں کامیابی کا یقین رکھیں۔ ان دنوں بارسوخ افراد آپ کی موافقت میں ہونگے۔ نیز لوگ مفید مشورہ اور مدد دینے کے لئے ہروقت تیار رہیں گے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ یہ ماہ ہر لحاظ سے موافق اور آسان ہوگا۔ آپ کو ۱۱،۱۸،۲۷ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔ ان دنوں دور اندیشی اور حکمت عملی سے کام لیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا صرف اپنے بنیادی کام کی طرف توجہ رکھیں۔ روزمرہ کے معمولات پر ہی عمل کریں اور معاملات میں کسی قسم کی تبدیلی نہ لائیں۔

۳ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہو گی ۔ کاروباری معاہدات اور روپے کے حصول کے لئے جن لوگوں سے ملاقات ہوگی ان سے فائدہ ہو گا۔ دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ کاروباری تعلقات قائم کرنا ضروری ہوگا۔ کچھ ایسے لوگوں کے ساتھ ملاقات ہوگی جو آپ کے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون کریں گے۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات سے مستقبل میں فائدہ ہوگا۔

زہرہ وتد السماء پر موجود ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ جاہ طلب اور مہم جو افراد کی موافقت میں ہوگا۔ دراصل یہ ماہ ان عورتوں اور لڑکیوں کے لئے بھی بے حد خوش قسمت ثابت ہوگا جو کسی خاص کیریئر میں ترقی کے لئے کوشاں ہیں۔ وہ افراد جو ملازمت کی تلاش میں ہیں یا اپنی دلچسپیوں اور مقاصد کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں ان کے لئے زہرہ کے سعد نظرات موافق ثابت ہونگے۔ زہرہ محبت کے معاملات پر بھی حکومت کرتا ہے۔ اس ماہ ٹھوس نوعیت کے فوائد لائے گا تاہم وہ افراد جن کے نزدیک محبت کے معاملات اہمیت کے حامل ہیں ان کے لئے ۲،۱۲،۲۲،۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم زہرہ ۱۰،۱۷،۲۴ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا لہذا ان دنوں احتیاط نہ برتی تو اپنے لئے بڑی آسانی سے مشکلات پیدا کرلیں گے۔ اگرچہ گھریلو زندگی خوشگوار ہوگی مگر دوسروں کے جذباتی مسائل کی وجہ سے فکرو پریشانی رہے گی۔ اس برج سے متعلقہ افراد عموماً" ایسی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کو بے حد پسند کرتے ہیں جن کے نتیجے میں انہیں کسی کلب، گروپ، لائبریری، سوشل گروپ یا محفل میں شریک ہونا پڑے انہیں معاشرتی فلاح سے بے حد دلچسپی ہوتی ہے اس قسم کی دلچسپیاں آپ کے معاملات میں بتدریج اہمیت اختیار کرجائیں گی۔

۱۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت تعلقات بڑھانے کے اہم مواقع حاصل ہوں گے۔ جس سے کام اور لین دین کے معاملات بہتر ہوجائیں گے۔ نئے خیالات جنم لیں گے۔ کاروبار کے لئے قرض لینا ہو یا کسی قانونی مسئلے کو حل کرنا چاہتا ہیں تو اس وقت متعلقہ لوگوں سے ملاقات کریں جو آپ کے لئے مددگار ہوں گے اور ان سے ہر طرح کا تعاون بھی ملے گا

۳۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ سماجی سرگرمیوں میں عزت و وقار کو بلند کرنے کی کوشش کریں۔ اہم کاروباری معاملات اور فیصلے اس وقت زیادہ موثر نہ ہونگے۔ گھر میں ضرورت سے زیادہ اخراجات ہونگے۔ گھر مین کچھ نئے لوگوں کی آمد ہوگی۔ والدین کی صحت کی پریشانی ہو گی۔ لوگوں سے رابطے تو ہونگے تاہم کوئی مثبت جواب نہ ملے گا۔ تعلیمی معاملات اس وقت بہتر رہیں گے۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے بارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو طالع میں آجائے گا۔ یہ ماہ آپ کے اردگرد زبردست سرگرمی کا سبب بنے گا۔ جس کی وجہ سے بعض اوقات معمولی نوعیت کی گھریلو تبدیلیوں اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا ۔مریخ ۱۴،۲۱،۲۹ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ ان دنوں لوگوں سے تکرار اور جھگڑے کا بھی خطرہ ہے۔ کیونکہ یہ آپ کی رائے سے اتفاق نہ کریں گے ۔ تاہم ۳،۸،۱۲،۱۷، ۲۷ تاریخیں پریشان کن قسم کے قریبی افراد سے نمٹنے کے لئے موافق ثابت ہونگی ۔اگر اندر ہی اندر کوئی دشمنی، اختلاف یا غلط فہمیاں پریشان کر رہی ہیں انہیں دور کرنے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ تاہم آپ کو حکمت عملی اور بے حد سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا۔ کیونکہ کو اکبی رجحانات بے حد دھماکہ خیز صورت کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ تاہم ان غیر موافق تاریخوں میں وہ افراد جن کی اپنی سواری ہے اور خود ہی چلاتے ہیں انہیں بے حد محتاط رہنا چاہئے۔ ان دنوں تیز رفتاری کے نتیجے میں حادثہ ہوسکتا ہے۔ مشینری کے ٹوٹنے کا خطرہ بھی ہے۔

## برج اسد۔ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ سے بہتر حالات سے واسطہ پڑے گا جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو ذاتی کام شروع کرنا

چاہتے ہیں یا وہ افراد جو فاضل وقت کی کسی سرگرمی کو نفع بخش طریقے سے استعمال میں لانا چاہتے ہیں ان کے لئے بھی یہ ماہ کامیابی لائے گا۔

مریخ شروع ماہ سے زائچے کے گیارہویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۷ تاریخ کو بارہویں گھر میں داخل ہوگا - چنانچہ اس ماہ دوسروں کے تعاون سے بہت کچھ حاصل کرسکیں گے وہ خاص مقاصد جن کی وجہ سے آپ کلبوں، گروپوں یا سماجی اور معاشرتی سرگرمیوں سے منسلک ہیں تو یہ ماہ ترقی پذیر اور سرگرم ثابت ہوگا۔ دوست ہر طرح سے مدد اور تعاون کریں گے۔ اس ماہ کسی ادارے یا کلب کا ممبر بن کے یا گروہی سرگرمیوں میں شرکت کرکے اور سماجی اور کاروباری حلقے کو وسعت دے کر بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔ وہ افراد جو سماجی و سیاسی اور انسانی فلاح و بہبود میں بہت دلچسپی لیتے ہیں اس ماہ کچھ مثبت اقدامات کرنے کا موقع ملے گا۔ چنانچہ کوئی بھی جرت مندانہ قدم اٹھاتے ہوئے بالکل نہیں گھبرائیں۔ بلکہ اپنے قدم آگے بڑھانے کی کوشش کریں ان تمام معاملات کے لئے ۳، ۸، ۱۲، ۱۷، ۲۷ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ تاہم یہ بات ذہن میں رہے کہ کواکب کے اثرات کا سامنا کرنا آسان نہیں ہوتا ہے۔ ۱۴، ۲۱، ۲۹ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت یہ عموماً اختلاف اور لڑائی جھگڑے کی نشاندہی کرتے ہیں۔

۳ کو عطارد مشتری کی تثلیث ہوگی - ایسے تمام معاملات جن میں لوگوں کی مہربانیاں شامل ہونگی وہ روزگار اور ترقی کے امور میں فائدہ مند ثابت ہونگی۔ کاروباری افراد اور جاننے والوں کے درمیان غلط قسم کا پروگنڈا کرنے کی بھی کوشش ناکام ہوگی۔ اگر فہم و فراست سے کام لیا اور اپنی صلاحیتوں کو استعمال کیا تو راستے آسان ہوجائیں گے۔

زہرہ زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۱۶ تاریخ کو وتد السماء پر آجائے گا - چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جارہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا - زہرہ اس ماہ کی ۲، ۷، ۱۲، ۲۲، ۲۷ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔ اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں۔ تاہم ۱۰، ۱۷، ۲۴ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۱۷ تاریخ کو عطارد زحل کی تثلیث ہوگی۔ اس وقت اپنے خیالات کا اظہار برملا کریں - جن لوگوں کے ساتھ مخالفتیں چلی آرہی تھیں یا جہاں سے دشمنی شروع ہوئی تھی اس کی جڑ تک پہنچ جائیں گے۔ اس وقت اختلافی معاملے کو حل کرنے کی صلاحیت موجود ہوگی۔ اپنے اندر کی برائیوں کو نکالنے کے لئے اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ موجودہ بیماری یا جو تکلیف آئے گی وہ آپ کی اپنے رویہ اور عادت کی وجہ سے ابھرے گی۔

۳۱ تاریخ کو عطارد مشتری کا مقابلہ ہوگا۔ ایسے قریبی لوگ جو آپ کے ہمدرد ہیں ان سے دور رہنا ہوگا - ان کی سوچ آپ پر اثر انداز ہوگی اور آپ بغیر سوچے سمجھے کسی بھی کام میں روپیہ لگائیں گے - اس وقت آپ کو مکمل معلومات حاصل نہ ہونگی جس کی وجہ سے نقصان کر بیٹھیں گے۔ کاروباری معاملات میں بھی اپنے اخراجات کو ہر طرح کم کرنے کی کوشش کریں - حساب رکھیں اور تمام اہم کاموں کو اپنی نگرانی میں کروائیں۔

عطارد زائچے کے نویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو وتد السماء پر آجائے گا اور ۲۲ تاریخ کو گیارہویں گھر میں داخل ہوگا۔ چنانچہ وہ افراد جو تدریسی سرگرمیوں یا قانونی معاملات میں ملوث ہیں یہ ماہ ان کے لئے تسلی بخش ترقی لائے گا۔ لمبے سفر اور دور دراز خط و کتابت کے لئے بھی موافق ثابت ہوگا۔ عطارد ۳، ۸، ۱۳، ۲۴، ۳۰ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ یہ تاریخیں کاروباری قانونی اور آفیشل معاملات کے ساتھ ساتھ تفریحی نوعیت کے سفر کے لئے موافق ثابت ہونگی۔ اگر کسی معاملے سے متعلق گفت و شنید کرنے والوں میں آپ بھی شامل ہیں یا کسی جگہ تقریر یا اظہار خیال کے لئے آپ کو مدعو کیا ہے تو ان تاریخوں کا انتخاب کریں جب عطارد کی نظرات آپ کی ذہنی صلاحیتوں میں اضافہ کرے گا اور آپ کی حاضر جوابی کو کئی گنا بڑھا دے گا۔ تاہم اگر آپ ۱۱، ۱۸، ۲۷ تاریخ کو سفر کر رہے ہیں تو ان دنوں بے حد محتاط رہیں اگر پبلک ٹرانسپورٹ سے سفر کر رہے ہیں تو سفر کے آغاز کے وقت کو دوبارہ چیک کرلیں۔ قانونی یا آفیشل نوعیت کی بحث میں حصہ لینا ہے تو شارٹ کٹ اختیار کرنے سے گریز کریں۔

## برج سنبلہ - ستارہ عطارد

حروف: ی - غ



پیدائش: - اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

اگر آپ ترقی کرنا چاہتے ہیں یا آمدنی میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں تو اس وقت اپنی کوششوں کا آغاز کردیں اور اپنے روپے کو تحفظ دیں، غیر ضروری اخراجات کو قابو میں کریں اور اپنے لئے مواقع تلاش کریں۔

عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں موجود ہوگا اور ۷ تاریخ کو نویں گھر میں آجائے گا اور ۲۲ تاریخ کو دسویں گھر میں داخل ہوگا۔ ہر قسم کے رابطے، گفت و شنید، دوستوں کے درمیان ملاقاتیں اور ذہنی سکون حاصل کرنے کے پروگرام بنائیں - یہ وقت تحریری کام، لکھنے لکھانے اور پبلشنگ کے کاموں میں دوسرے آپ کی مدد کریں گے جس سے کام کو بہتر طریقے سے انجام دے سکیں گے - ان دنوں سفر میں ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی اور ان کے ذریعہ نئی معلومات حاصل ہوگی۔ تاہم وسط ماہ کے بعد قانونی و تعلیمی معاملات میں غیر

